مرفوع لفظاً" فعل (ھی) ضمیر درو مستتر مرفوع محلاً" فاعل (الاسم) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے منصوب لفظاً" مفعول بہ ہے فعل کا فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر مرفوع محلاً" صفت ہے موصوف کی موصوف اپنے صفت سے مل کر مرفوع لفظاً" خبر ہے مبتداء کی مبتداء اپنی خبر سے مل کر اسمیہ خبریہ ہوا۔

"فقط"

ترکیب○ "فقط"۔ (ف) فصیحہ (قط) بمعنی انتہ۔ اصل تقدیر عبارت یوں ہوگی۔

"اذا نصبت بها الاسم فانته عن الاعمال فی غیر الاسم"

ترجمہ: جب نصب دے تو اس کے ساتھ اسم کو تو رک جا غیر اسم میں عمل کرنے سے۔

ترکیب○ (اذا) شرطیہ غیر جازم (نصبت) فعل ماضی معلوم واحد مذکر مخاطب مبنی بر سکون مرفوع محلاً" فعل ساتھ ضمیر بارز (ت) مرفوع متصل کے مرفوع محلاً" فاعل (ب) حرف جار (ھا) ضمیر مجرور متصل کی مجرور محلاً" مجرور ہے جار کا جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو متعلق ہے فعل کے (الاسم) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے منصوب لفظاً" مفعول بہ ہے فعل کا فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ اور متعلق سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر شرط (ف) حرف جزائیہ (انتہ) فعل امر حاضر معلوم واحد مذکر مبنی بر سکون (انت) ضمیر درو مستتر مرفوع محلاً" فاعل (عن) حرف جار (الاعمال) معرف باللام جمع مکسر منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مجرر لفظاً" مجرور ہے جار کا جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو متعلق ہے فعل کے (فی) حرف جار (غیر) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مجرور لفظاً" مضاف (الاسم) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مجرر لفظاً" مضاف الیہ ہے مضاف کا مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مجرور لفظاً" مجرور ہے جار کا جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو متعلق ہے فعل کے فعل اپنے فاعل اور دونوں متعلقوں سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہو کر جزاء ہے شرط کی شرط اپنی جزاء سے مل کر جملہ شرطیہ ہوا۔

فقط= (ف) فصیحه (قط) بمعنی انتہ۔ اصل تقدیر عبارت یوں ہوگی۔

"اذا جعلتها ناصبة الاسم فانته عن كونها غير ناصبة"

ترجمہ: جب کرے تو اس میں نصب اسم کو تو رک جا غیر نصب کے کرنے سے۔

ترکیب○ (اذا) شرطیہ غیر جازم (جعلت) فعل ماضی معلوم واحد مذکر مخاطب مبنی بر سکون مرفوع محلاً" فعل ساتھ ضمیر بارز (ت) مرفوع متصل کے مرفوع محلاً" فاعل (ھا) ضمیر منصوب متصل کی منصوب محلاً" مفعول بہ (ناصبة) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ

ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے منصوب لفظاً" مضاف (الاسم) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مجرور لفظاً" مضاف الیہ ہے مضاف کا مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر منصوب لفظاً" مفعول بہ ہے فعل کا فعل اپنے فاعل اور دونوں مفعولوں سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر شرط

ہوئی (ف) حرف جزائیہ (انتہ) فعل امر حاضر معلوم واحد مذکر مبنی بر سکون مرفوع محلاً" فعل (انت) ضمیر درو مستتر مرفوع محلاً" فاعل (عن) حرف جار (کون) مصدر ناقص رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مجرور لفظاً" مضاف طلب کرتا ہے مصدر ناقص اسم مرفوع اور خبر منصوب کو (ھا) ضمیر مجرور متصل کی مجرور محلاً" مضاف الیہ مرفوع معنی اسم ہے (کون) مصدر ناقص کا (غیر) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے منصوب لفظاً" مضاف (ناصبة) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مجرور لفظاً" مضاف الیہ ہے مضاف کا مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر منصوب لفظاً" خبر ہے (کون) مصدر ناقص کی (کون) مصدر ناقص مضاف اپنے مضاف الیہ مرفوع معنی اسم اور خبر سے مل کر مجرور لفظاً" مجرور ہے جار کا جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو متعلق ہے فعل کے فعل اپنے فاعل اور متعلق سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوکر جزاء ہے شرط کی شرط اپنی جزاء سے مل کر جملہ شرطیہ ہوا۔

فقط= (ف) فصیحه (قط) بمعنی انته اصل تقدیر عبارت یوں ہوگی۔

"اذا نصبت بها الاسم فانته من ان تجعلها عاملة" غير عمل نصب"

ترجمہ: جب نصب دے تو ساتھ اسم کے پس تو رک جا اس بات سے کہ کرے تو اسے عمل میں سوا عمل نصب کے۔

ترکیب○ (اذا) شرطیہ غیر جازم (نصبت) فعل ماضی معلوم واحد مذکر مخاطب مبنی بر سکون مرفوع محلاً" فعل ساتھ ضمیر بارز (ت) ضمیر مرفوع متصل کے مرفوع محلاً" فاعل (ب) حرف جار (ھا) ضمیر مجرور متصل کی مجرور محلاً" مجرر ہے جار کا جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو متعلق ہے فعل کے (الاسم) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے منصوب لفظاً" مفعول بہ ہے فعل کا فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ اور متعلق سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر

شرط ہوئی (ف) حرف جزائیہ (انته) فعل امر حاضر معلوم مبنی برسکون مرفوع محلاً" فعل (انت) ضمیر درو مستتر مرفوع محلاً" فاعل (من) حرف جار (ان) حرف مصدریہ (تجعل) فعل مضارع معلوم واحد مؤنث غائب رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جزم ساتھ سکون لام کلمہ کے منصوب لفظاً" فعل (ھی) ضمیر درو مستتر مرفوع محلاً" فاعل (ھا) ضمیر منصوب متصل کی منصوب محلاً" مفعول بہ (عاملة") اسم مفرد منصرف صحیح واحد مؤنث رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے منصوب لفظاً" مفعول بہ (غیر) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے منصوب لفظاً" مضاف (عمل) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی

7/1

کے مجرور لفظاً" مضاف الیہ مضاف (نصب) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مجرور لفظاً" مضاف الیہ ہے (عمل) مضاف کا (عمل) مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مجرور لفظاً" مضاف الیہ ہے (غیر) مضاف کا (غیر) مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر منصوب لفظاً" مفعول بہ ہے فعل کا فعل اپنے فاعل اور تینوں مفعولوں سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر بتاویل مصدر ہوکر مجرور محلاً" مجرور ہے جار کا جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو متعلق (انتہ) فعل کے (انتہ) فعل اپنے فاعل اور متعلق سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوکر جزاء ہے شرط کی شرط اپنی جزاء سے مل کر جملہ شرطیہ ہوا۔

"و ھی سبعة احرف الولو و الا و یا وایا وھیا و ای و الھمزة المفتوحة"

ترجمہ: اور یہ سات حرف ہیں "واؤ" اور "الا" اور "یا" اور "ایا" اور "ھیا" اور "ای" "ا" مفتو

ترکیب○ (واو) حرف عاطفہ (ھی) ضمیر مرفوع منفصل کی مرفوع محلاً" مبتداء (سبعة) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظاً" اسم عدد مبہم ممیز مضاف طلب کرتا ہے تمیز مجموع مجرور کو (احرف) جمع مکسر منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مجرور لفظاً" مضاف الیہ تمیز ہے ممیز مضاف کی ممیز مضاف اپنے مضاف الیہ تمیز سے مل کر مرفوع لفظاً" مبدل منہ (الواو) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظاً" معطوف علیہ (واو) حرف عاطفہ (الا) مراد لفظ مرفوع محلاً" معطوف اول (واو) حرف عاطفہ (یا) مراد لفظ مرفوع محلاً" معطوف ثانی (واو) حرف عاطفہ (ایا) مراد لفظ مرفوع محلاً" معطوف ثالث(واو) حرف عاطفہ (ھیا) مراد لفظ مرفوع محلاً" معطوف رابع (واو) حرف عاطفہ (ای) مراد لفظ مرفوع محلاً" معطوف خامس (واو) حرف عاطفہ (الھمزة)' معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظاً" موصوف (المفتوحة) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح واحد مؤنث رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظاً" اسم مفعول (ھی) ضمیر درو مستتر مرفوع محلاً" نائب فاعل ہے اسم مفعول کا اسم مفعول اپنے نائب فاعل سے مل کر شبہ جملہ ہو کر مرفوع لفظاً صفت ہے موصوف کی موصوف اپنی صفت سے مل کر مرفوع لفظاً" معطوف سادس ہے معطوف علیہ کا معطوف علیہ اپنے چھ معطوفوں سے مل کر مرفوع لفظاً" بدل البعض ہے مبدل منہ کا مبدل منہ اپنے بدل البعض سے مل کر مرفوع لفظاً" خبر ہے مبتداء کی مبتداء اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

(دوسرا احتمال)"و ھی سبعة احرف"

ترجمہ: اور یہ ساتھ حرف ہیں۔

ترکیب○ (واو) حرف عاطفہ (ھی) ضمیر مرفوع منفصل کی مرفوع محلاً" مبتداء (سبعة) اسم مفرد منصرف صحیح مرفوع لفظاً" اسم عدد مبہم ممیز مضاف (احرف) جمع مکسر منصرف صحیح مجرور لفظاً" مضاف الیہ تمیز ہے ممیز مضاف کی ممیز مضاف اپنے مضاف الیہ تمیز سے مل کر مرفوع لفظاً" خبر ہے مبتداء کی مبتداء اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

"الولو و الا و یا و ایا و هیا و ای و الهمزة المفتوحة"

ترجمہ: پہلی "واو" ہے اور دوسرا "الا" ہے اور تیسرا "یا" ہے اور چوتھا "ایا" ہے اور پانچواں "ھیا" ہے اور چھٹا "ای" ہے اور ساتواں "ہمزہ" مفتوحہ ہے۔

ترکیب○ (الواو) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظاً" خبر ہے مبتداء محذوف (احدھا) کی (احدھا) مبتداء اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہو کر معطوف علیہ (واو) حرف عاطفہ (الا) مراد لفظ مرفوع محلاً" خبر ہے مبتداء محذوف (ثانیھا) کی (ثانیھا) مبتداء اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہو کر معطوف اول (واو) حرف عاطفہ (یا) مراد لفظ مرفوع محلاً" خبر ہے مبتداء محذوف (ثالثھا) کی (ثالثھا) مبتداء اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہو کر معطوف ثانی (واو) حرف عاطفہ (ایا) مراد لفظ مرفوع محلاً" خبر ہے (رابعھا) مبتداء محذوف کی (رابعھا) مبتداء اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہو کر معطوف ثالث(واو) حرف عاطفہ (ھیا) مراد لفظ مرفوع محلاً" خبر ہے مبتداء محذوف (خامسھا) کی (خامسھا) مبتداء اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہو کر معطوف رابع(واو) حرف عاطفہ (ای) مراد لفظ مرفوع محلاً" خبر ہے مبتداء محذوف (سادسھا) کی (سادسھا) مبتداء اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہو کر معطوف خامس (واو) حرف عاطفہ (الهمزة) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح مرفوع لفظاً" موصوف (المفتوحة) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح واحد مؤنث مرفوع لفظاً" اسم مفعول (ھی) ضمیر درو مستتر مرفوع محلاً" نائب فاعل ہے اسم مفعول کا اسم مفعول اپنے نائب فاعل سے مل کر شبہ جملہ ہو کر مرفوع لفظاً صفت ہے موصوف کی موصوف اپنی صفت سے مل کر مرفوع لفظاً" خبر ہے مبتداء محذوف (سابعھا) کی (سابعھا) مبتداء اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہو کر معطوف سادس ہے معطوف علیہ کا معطوف علیہ اپنے چھ معطوفوں سے مل کر جملہ معطوفہ ہوا

"الولو وھی بمعنی مع"

ترجمہ:واو یہ مع کے معنی میں مستعمل ہوتا ہے

ترکیب (الواو) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظا مبتداء(واو) حرف زائدہ( ھی) ضمیر مرفوع منفصل کی مرفوع محلا مبتداء(ب) حرف جار(معنی) اسم مقصورہ رفع ساتھ تقدیر ضمہ کے نصب ساتھ تقدیر فتح کے جر ساتھ تقدیر کسرہ کے مجرور تقدیرا مضاف (مع) مراد لفظ مجرور محلا مضاف الیہ ہے مضاف کا مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مجرور تقدیرا مجرور ہے جار کا جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف مستقر مرفوع محلا خبر ہے(ھی) مبتداء کی (ھی)مبتداء اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہو کر مرفوع محلا خبر ہے (الواو)مبتداء کی (الواو)مبتداء اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا

"نحو استوی الماء والخشبة"

ترجمہ:جیسے پانی لکڑی کے ساتھ برابر ہو گیا

ترکیب (نحو) اسم مفرد منصرف جاری مجری صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع

لفظا مضاف (استوی) فعل ماضی معلوم واحد مذکر غائب معتل الفی مبنی برفتح تقدیرا" مرفوع محلا فعل (الماء) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظا فاعل (واو) بمعنی (مع) (الخشبۃ) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے منصوب لفظا مفعول معہ ہے فعل کا فعل اپنے فاعل اور مفعول معہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر مجرور محلا مضاف الیہ ہے(نحو) مضاف کا (نحو) مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مرفوع لفظا خبر ہے مبتداء محذوف (مثالہ) کی مبتداء اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا

"والا وھی للاستثناء

ترجمہ:اور الا یہاں استثناء کے لئے استعمال ہوتا ہے

ترکیب (واو) عاطفہ (الا) مراد لفظ مرفوع محلا مبتداء (واو) حرف زائدہ(ھی) ضمیر مرفوع منفصل کی مرفوع محلا مبتداء(لام) حرف جار (الاستثناء) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مجرور لفظا مجرور ہے جار کا جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف مستقر مرفوع محلا خبر ہے مبتداء کی مبتداء اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہو کر مرفوع محلا خبر ہے (الا) مبتداء کی (الا) مبتداء اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا

"و ھو متصل او منقطع"

ترجمہ:اور وہ استثناء متصل ہوگا یا منقطع ہو گا

ترکیب (واو) حرف عاطفہ(ھو) ضمیر مرفوع منفصل کی مرفوع محلا مبتداء(متصل) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظا معطوف علیہ (او) حرف عاطفہ (منقطع) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظا معطوف ہے معطوف علیہ کا معطوف علیہ اپنے معطوف سے مل کر مرفوع لفظا خبر ہے مبتداء کی مبتداء اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا

"نحو جاءنی القوم الا زیدا"

ترجمہ: جیسے آئی میرے پاس قوم سوائے زید کے (یہ مستثنیٰ متصل کی مثال ہے)

ترکیب (نحو) اسم مفرد منصرف جاری مجری صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظا مضاف (جاء) فعل ماضی معلوم واحد مذکر غائب مبنی بر فتح مرفوع محلا فعل (نون) وقایہ (ی) ضمیر منصوب متصل کی منصوب محلا مفعول بہ (القوم) معرف باللام اسم جمع رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظا" مستثنیٰ منہ (الا) حرف استثناء (زیدا") اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے منصوب لفظا" مستثنیٰ متصل ہے مستثنیٰ منہ کا مستثنیٰ منہ اپنے مستثنیٰ متصل سے مل کر مرفوع لفظا" فاعل ہے(جاء) فعل کا (جاء) فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر مجرور محلا" مضاف الیہ ہے (نحو) مضاف کا(نحو)

مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مرفوع لفظاً" خبر ہے مبتداء محذوف (مثالہ) کی مبتداء اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

"نحو ما جاءنی القوم الا حماراً"

ترجمہ: جیسے نہیں آئی قوم مگر گدھا آیا۔ (یہ مستثنیٰ منقطع کی مثال ہے)

ترکیب○ (نحو) اسم مفرد منصرف جاری مجریٰ صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظاً" مضاف (ماجاء) فعل ماضی منفی معلوم واحد مذکر غائب مبنی بر فتح مرفوع محلاً" فعل (نون) وقایہ (ی) ضمیر منصوب متصل کی منصوب محلاً" مفعول بہ (القوم) معرف باللام اسم جمع رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظاً" مستثنیٰ منہ (الا) حرف استثناء (حماراً) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے منصوب لفظاً" مستثنیٰ منقطع ہے مستثنیٰ منہ کا مستثنیٰ منہ اپنے مستثنیٰ منقطع سے مل کر مرفوع لفظاً" فاعل ہے فعل کا فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر مجرور محلاً" مضاف الیہ ہے (نحو) مضاف کا (نحو) مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مرفوع لفظاً" خبر ہے مبتداء محذوف (مثالہ) کی مبتداء اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

"و یا وھی لنداء القریب و البعید"

ترجمہ: اور "یا" یہ ندائے قریب اور بعید دونوں کے لئے استعمال ہوتا ہے۔

ترکیب○ (واو) حرف عاطفہ (یا) مراد لفظ مرفوع محلاً" مبتداء (واو) حرف زائدہ (ھی) ضمیر مرفوع منفصل کی مرفوع محلاً" مبتداء (لام) حرف جار (نداء) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مجرور لفظاً" مضاف (القریب) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مجرور لفظاً"معطوف علیہ(واو)حرف عاطفہ(البعید) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مجرور لفظاً معطوف ہے معطوف علیہ کا معطوف علیہ اپنے معطوف سے مل کر مجرور لفظاً" مضاف الیہ ہے (نداء) مضاف کا (نداء)مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مجرور لفظاً" مجرور ہے جار کا جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف مستقر مرفوع محلاً" خبر ہے (ھی) مبتداء کی (ھی) مبتداء اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہو کر مرفوع محلاً" خبر ہے (یا) مبتدا کی (یا) مبتداء اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

"و ایا و ھیا و ھما لنداء البعید"

ترجمہ: اور "ایا" اور "ھیا یہ" دونوں نداء بعید کے لئے استعمال ہوتے ہیں۔

ترکیب○ (واو) حرف عاطفہ (ایا) مراد لفظ مرفوع محلاً" معطوف علیہ (واو) حرف عاطفہ (ھیا) مراد لفظ مرفوع محلاً" معطوف ہے معطوف علیہ کا معطوف علیہ اپنے معطوف سے مل کر مرفوع محلاً" مبتداء (واو) حرف زائدہ (ھما) ضمیر تثنیہ مرفوع منفصل کی مرفوع محلاً" مبتداء (لام) حرف جار (نداء) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی

کے مجرور لفظاً" مضاف (البعید) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مجرور لفظاً" مضاف الیہ ہے مضاف کا مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مجرور لفظاً" مجرور ہے جار کا جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف مستقر مرفوع محلاً" خبر ہے(ھما) مبتداء کی (ھما) مبتداء اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوکر مرفوع محلاً" خبر ہے مبتداء کی مبتداء اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

"و ای و الهمزة المفتوحة و هما لنداء القریب"

ترجمہ: اور "ای" اور "ہمزہ" مفتوحہ یہ دونوں نداء قریب کے لئے ہیں۔

ترکیب○ (واو) حرف عاطفہ (ای) مراد لفظ مرفوع محلاً" معطوف علیہ (واو) حرف عاطفہ (الھمزۃ) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظاً" موصوف (المفتوحۃ) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح واحد مؤنث رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظاً" اسم مفعول (ھی) ضمیر درو مستتر مرفوع محلاً" نائب فاعل ہے اسم مفعول کا اسم مفعول اپنے نائب فاعل سے مل کر شبہ جملہ ہوکر مرفوع لفظاً" صفت ہے موصوف کی موصوف اپنی صفت سے مل کر مرفوع لفظاً" معطوف ہے معطوف علیہ کا معطوف علیہ اپنے معطوف سے مل کر مرفوع محلاً" مبتداء (واو) حرف زائدہ (ھما) ضمیر تثنیہ مرفوع منفصل کی مرفوع محلاً" مبتداء (لام) حرف جار (نداء) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مجرور لفظاً" مضاف (القریب) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مجرور لفظاً" مضاف الیہ ہے مضاف کا مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مجرور لفظاً" مجرور ہے جار کا جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف مستقر مرفوع محلاً" خبر ہے (ھما) مبتداء کی (ھما) مبتداء اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوکر مرفوع محلاً" خبر ہے مبتداء کی مبتداء اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

"و هذه الحروف الخمسة تنصب الاسم اذا كان مضافاً الى اسم اخر و ترفع الاسم ان لم يكن ذلك الاسم مضافاً"

ترجمہ: اور یہ پانچوں حروف اسم کو اس وقت نصب دیتے ہیں جب وہ کسی دوسرے اسم کی طرف مضاف ہوں اور یہ پانچوں حروف اسم کو رفع دیتے ہیں جب دوسرے اسم کی طرف مضاف نہ ہوں۔

ترکیب○ (واو) حرف مستانفہ (ھا) حرف تنبیہہ (ذہ) اسم اشارہ مبنی بر کسر مرفوع محلاً" موصوف (الحروف) معرف باللام جمع مکسر منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظاً" صفت اول (الخمسۃ) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظاً" صفت ثانی ہے موصوف کی موصوف اپنی دونوں صفتوں سے مل کر مرفوع محلاً" مبتداء (تنصب) فعل مضارع معلوم واحد مؤنث غائب صحیح مجرد از ضمائر بارزہ رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جزم ساتھ سکون لام کلمہ کے مرفوع لفظاً" فعل (ھی) ضمیر درو مستتر

مرفوع محلاً" فاعل (الاسم) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے منصوب لفظاً" مفعول بہ (اذا) ظرف زمان مبنی بر سکون منصوب محلاً" مضاف (کان) فعل ماضی معلوم واحد مذکر غائب مبنی بر فتح مرفوع محلاً" فعل از فعال ناقصہ طلب کرتا ہے اسم مرفوع اور خبر منصوب کو (ھو) ضمیر درو مستتر مرفوع محلاً" اسم ہے (کان) فعل ناقص کا (مضافاً") اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے منصوب لفظاً" اسم مفعول (ھو) ضمیر درو مستتر مرفوع محلاً" نائب فاعل (الی) حرف جار (اسم) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مجرور لفظاً" موصوف (اخر) اسم مفرد غیر منصرف بسبب و صفیت اور وزن فعل کے رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب اور جر ساتھ فتح لفظی کے مجرور حکماً صفت ہے موصوف کی موصوف اپنی صفت ہے مل کر مجرور لفظاً" مجرور ہے ہے جار کا جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو متعلق ہے اسم مفعول کے اسم مفعول اپنے نائب فاعل اور متعلق سے مل کر شبہ جملہ ہوکر منصوب لفظاً" خبر ہے (کان) فعل ناقص کی (کان) فعل ناقص اپنے اسم اور خبر سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر مجرور محلاً" مضاف الیہ ہے (اذا) مضاف کا (اذا) مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر منصوب محلاً" مفعول فیہ ہے (تعصب) فعل کا (تعصب) فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ اور مفعول فیہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ معطوف علیہ (واو) حرف عاطفہ (ترفع) فعل مضارع معلوم واحد مؤنث غائب صحیح مجرد از ضمائر بارزہ رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جزم ساتھ سکون لام کلمہ کے مرفوع لفظاً" فعل (ھی) ضمیر درو مستتر مرفوع محلاً" فاعل (الاسم) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے منصوب لفظاً" مفعول بہ ہے فعل کا فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر جزاء مقدم (ان) حرف شرط وجازم (لم یکن) فعل مضارع نفی جحد معلوم واحد مذکر غائب صحیح مجرد از ضمائر بارزہ رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جزم ساتھ سکون لام کلمہ کے مجزوم لفظاً" فعل از افعال ناقصہ طلب کرتا ہے اسم مرفوع اور خبر منصوب کو (ذلک) اسم اشارہ مبنی بر فتح مرفوع محلاً" موصوف (الاسم) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظاً" صفت ہے موصوف کی موصوف اپنے صفت سے مل کر مرفوع محلاً" اسم ہے (لم یکن) فعل ناقص کا (مضافاً") اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے منصوب لفظاً" اسم مفعول (ھو) ضمیر درو مستتر مرفوع محلاً" نائب فاعل ہے اسم مفعول کا اسم مفعول اپنے نائب فاعل سے مل کر منصوب لفظاً" خبر ہے (لم یکن) فعل ناقص کی (لم یکن) فعل ناقص اپنے اسم اور خبر سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر شرط مؤخر ہے جزاء مقدم کی شرط اپنی جزاء سے مل کر جملہ شرطیہ ہوکر معطوف ہے معطوف علیہ کا معطوف علیہ اپنے معطوف سے مل کر جملہ معطوفہ ہوکر مرفوع محلاً" خبر ہے مبتداء کی مبتداء اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

"نحو یا عبداللّٰہ و ایا غلام زید و ھیا شریف القوم و ای افضل القوم و اعبد اللّٰہ"

ترجمہ: جسے آئے اللہ کے بندے اور آئے زید کے غلام اور آئے قوم کے سردار اور آئے قوم کے بزرگ اور آئے اللہ کے بندے۔

ترکیب○ (نحو) اسم مفرد منصرف جاری مجری صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے

مرفوع لفظاً" مضاف (یا) حرف ندا قائم مقام (ادعو) فعل محذوف کے (ادعو) فعل مضارع معلوم واحد متکلم صحیح مجرد از ضمائر بارزہ رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جزم ساتھ سکون لام کلمہ کے مرفوع لفظاً" فعل نداء(انا) ضمیر درو مستتر مرفوع محلاً" فاعل (عبد) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے منصوب لفظاً" مضاف (اللہ) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مجرور لفظاً" مضاف الیہ ہے مضاف کا مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر منصوب لفظاً" منادی مفعول بہ ہے فعل نداء کا فعل نداء اپنے فاعل اور منادی مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوکر معطوف علیہ (واو) حرف عاطفہ (ایا) حرف نداء قائم مقام (ادعو) فعل محذوف کے (ادعو) فعل مضارع معلوم واحد متکلم صحیح مجرد از ضمائر بارزہ رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جزم ساتھ سکون لام کلمہ کے مرفوع لفظاً" فعل نداء (انا) ضمیر درو مستتر مرفوع محلاً" فاعل (غلام) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے منصوب لفظاً" مضاف (زید) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مجرور لفظاً" مضاف الیہ ہے مضاف کا مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر منصوب لفظاً" منادی مفعول بہ ہے فعل نداء کا فعل نداء اپنے فاعل اور منادی مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوکر معطوف (واو) حرف عاطفہ (ھیا) حرف نداء قائم مقام (ادعو) فعل محذوف کے (ادعو) فعل مضارع معلوم واحد متکلم صحیح مجرد از ضمائر بارزہ رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جزم ساتھ سکون لام کلمہ کے مرفوع لفظاً" فعل نداء (انا) ضمیر درو مستتر مرفوع محلاً" فاعل (شریف) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے منصوب مضاف (القوم) معرف باللام اسم جمع رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مجرور لفظاً" مضاف الیہ ہے مضاف کا مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر منصوب لفظاً" منادی مفعول بہ ہے فعل نداء کا فعل نداء اپنے فاعل اور منادی مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہو کر معطوف (واو) حرف عاطفہ (ای) حرف نداء قائم مقام (ادعو) فعل محذوف کے (ادعو) فعل مضارع معلوم واحد متکلم صحیح مجرد از ضمائر بارزہ رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جزم ساتھ سکون لام کلمہ کے مرفوع لفظاً" فعل نداء(انا) ضمیر درو مستتر مرفوع محلاً" فاعل (افضل) اسم مفرد غیر منصرف بسبب علمیت اور وزن فعل کے رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب اور جر ساتھ فتح لفظی کے منصوب لفظاً" مضاف (القوم) معرف باللام اسم جمع رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مجرور لفظاً" مضاف الیہ ہے مضاف کا مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر منصوب لفظاً" منادی مفعول بہ ہے فعل نداء کا فعل نداء اپنے فاعل اور منادی مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوکر معطوف (واو) حرف عاطفہ (ء)ہمزہ حرف نداء قائم مقام (ادعو) فعل محذوف کے (ادعو) فعل مضارع معلوم واحد متکلم صحیح مجرد از ضمائر بارزہ رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جزم ساتھ سکون لام کلمہ کے مرفوع لفظاً" فعل نداء (انا) ضمیر درو مستتر مرفوع محلاً" فاعل (عبد) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے منصوب لفظاً" مضاف (اللہ)معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مجرور لفظاً" مضاف الیہ ہے مضاف کا مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر منصوب لفظاً" منادی مفعول بہ ہے فعل نداء کا فعل نداء اپنے فاعل اور منادی مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوکر معطوف ہے معطوف علیہ کا معطوف علیہ اپنے تمام معطوفات سے مل کر

جملہ معطوفہ ہوکر مجرور محلاً" مضاف الیہ ہے(نحو) مضاف کا (نحو) مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مرفوع لفظاً" خبر ہے مبتداء محذوف مثالہ کی (مثالہ) مبتداء اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

"مثل یا زید و یا رجل"

ترجمہ: جیسے آئے زید اور آئے مرد۔

ترکیب○ (مثل) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظاً" مضاف (یا) حرف نداء قائم مقام (ادعو) فعل محذوف کے (ادعو) فعل مضارع معلوم واحد متکلم صحیح مجرد از ضمائر بارزہ رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جزم ساتھ سکون لام کلمہ کے مرفوع لفظاً" فعل نداء(انا) ضمیر درو مستتر مرفوع محلاً" فاعل (زید) اسم نکرہ مفرد مبنی بر ضم منصوب محلاً" منادی مفعول بہ ہے فعل نداء کا فعل نداء اپنے فاعل اور منادی مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوکر معطوف علیہ (واو) حرف عاطفہ (یا) حرف نداء قائم مقام (ادعو) فعل مقدر کے (ادعو) فعل مضارع معلوم واحد متکلم صحیح مجرد از ضمائر بارزہ رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جزم ساتھ سکون لام کلمہ کے مرفوع لفظاً" فعل نداء (انا) ضمیر درو مستتر مرفوع محلاً" فاعل (رجل) اسم نکرہ مفرد مبنی بر ضم منصوب محلاً" منادی مفعول بہ ہے فعل نداء کا فعل نداء اپنے فاعل اور منادی مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوکر معطوف ہے معطوف علیہ کا معطوف علیہ اپنے معطوف سے مل کر جملہ معطوفہ ہوکر مجرور محلاً" مضاف الیہ ہے (نحو) مضاف کا (نحو) مضاف اپنے مضاف الیہ ے سے مل کر مرفوع لفظاً" خبر ہے مبتداء محذوف (مثالہ) کی مبتداء اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔ **تم النوع الرابع بحمد الله تعالی**

# النوع الخامس

النوع الخامس حروف تنصب الفعل المضارع"

ترجمہ: (عوامل سماعیہ کی) پانچویں قسم ایسے حروف ہیں جو فعل مضارع کو نصب دیتے ہیں۔

ترکیب○ (النوع) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظاً" موصوف (الخامس) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظاً" صفت ہے موصوف کی موصوف اپنی صفت سے مل کر مرفوع لفظاً" مبتداء (حروف) جمع مکسر منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظاً" موصوف (تنصب) فعل مضارع معلوم واحد مؤنث غائب صحیح مجرد از ضمائر بارزہ رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جزم ساتھ سکون لام کلمہ کے مرفوع لفظاً فعل (ھی) ضمیر درو مستتر مرفوع محلاً" فاعل (الفعل) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے منصوب لفظاً" موصوف (المضارع) معرف با للام اسم مفرد منصرف صحیح واحد مذکر رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے منصوب لفظاً" اسم فاعل (ھو) ضمیر درو مستتر مرفوع محلاً" فاعل ہے اسم

فاعل کا اسم فاعل اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ ہو کر منصوب لفظاً" صفت ہے موصوف کی موصوف اپنی صفت سے مل کر منصوب لفظاً" مفعول بہ ہے فعل کا فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر مرفوع محلاً" صفت ہے موصوف کی موصوف اپنی صفت سے مل کر مرفوع لفظاً" خبر ہے مبتداء کی مبتداء اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

"و ھی اربعۃ احرف ان ولن وکی اذن"

ترجمہ: اور یہ چار حروف ہیں "ان" ہے اور "لن" ہے اور "کی" ہے اور "اذن" ہے۔

ترکیب○ (واو) حرف عاطفہ (ھی) ضمیر مرفوع منفصل کی مرفوع محلاً" مبتداء (اربعۃ) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظاً" اسم عدد مبہم ممیز مضاف (احرف) جمع مکسر منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مجرور لفظاً" مضاف الیہ تمیز ہے ممیز مضاف کی ممیز مضاف اپنے مضاف الیہ تمیز سے مل کر مرفوع لفظاً" مبدل منہ (ان) مراد لفظ مرفوع محلاً" معطوف علیہ (واو) حرف عاطفہ (لن) مراد لفظ مرفوع محلاً" معطوف اول (واو) حرف عاطفہ (کی) مراد لفظ مرفوع محلاً" معطوف ثانی (واو) حرف عاطفہ (اذن) مراد لفظ مرفوع محلاً" معطوف ثالث ہے معطوف علیہ کا معطوف علیہ اپنے تمام معطوفات سے مل کر مرفوع محلاً" بدل البعض ہے مبدل منہ کا مبدل منہ اپنے بدل البعض سے مل کر مرفوع لفظاً" خبر ہے مبتداء کی مبتداء اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

دوسرا احتمال۔

"و ھی اربعۃ احرف"

ترجمہ: اور یہ چار حروف ہیں۔

ترکیب○ (واو) حرف عاطفہ (ھی) ضمیر مرفوع منفصل کی مرفوع محلاً" مبتداء (اربعۃ) اسم مفرد منصرف صحیح مرفوع لفظاً" اسم عدد مبہم ممیز مضاف (احرف) جمع مکسر منصرف صحیح مجرور لفظاً" مضاف الیہ تمیز ہے ممیز مضاف کی ممیز مضاف اپنے مضاف الیہ تمیز سے مل کر مرفوع لفظاً" خبر ہے مبتداء کی مبتداء اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

ان ولن وکی واذن"

ترجمہ: پہلا حرف "ان" ہے اور دوسرا حرف "لن" ہے اور تیسرا حرف "کی" ہے اور چوتھا حرف "اذن" ہے۔

ترکیب○ (ان) مراد لفظ مرفوع محلاً" خبر ہے مبتداء محذوف (احدھا) کی (احدھا) مبتداء اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہو کر معطوف علیہ (واو) حرف عاطفہ (لن) مراد لفظ مرفوع محلاً" خبر ہے مبتداء محذوف (ثانیھا) کی (ثانیھا) مبتداء اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہو کر معطوف اول (واو) حرف عاطفہ (کی) مراد لفظ مرفوع محلاً" خبر ہے مبتداء محذوف (ثالثھا) کی (ثالثھا) مبتداء اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہو کر معطوف ثانی (واو) حرف عاطفہ (اذن) مراد لفظ مرفوع محلاً" خبر ہے مبتداء محذوف (رابعھا) کی (رابعھا) مبتداء اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہو کر معطوف ثالث ہے معطوف علیہ کا معطوف علیہ اپنے تینوں معطوفوں سے مل

کر جملہ معطوفہ ہوا۔

"فان للاستقبال

" ترجمہ: "ان" معنی مستقبل کے ساتھ مخصوص ہے۔

ترکیب○ (فا) حرف تفصیلیہ (ان) مراد لفظ مرفوع محلاً" مبتداء (لام) حرف جار (الاستقبال) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مجرور لفظاً" مجرور ہے جار کا جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف مستقر مرفوع محلاً" خبر ہے مبتداء کی مبتداء اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

"و ان دخلت علی الماضی"

ترجمہ: اور اگرچہ یہ ماضی پر داخل ہو۔

ترکیب○ (واو) حرف عاطفہ (ان) حرف وصلیہ (دخلت) فعل ماضی معلوم واحد مونث غائب مبنی بر فتح مرفوع محلاً" فعل (ھی) ضمیر درو مستتر مرفوع محلاً" فاعل (علی) حرف جار (الماضی) معرف باللام اسم منقوص رفع ساتھ تقدیر ضمہ کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ تقدیر کسرہ کے مجرور تقدیراً" مجرور ہے جار کا جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو متعلق ہے فعل کے فعل اپنے فاعل اور متعلق سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر شرط ہے جزاء اس کی محذوف ہے کیونکہ (ان) وصلیہ کی جزاء ہمیشہ محذوف ہوتی ہے سابقہ جملہ اس پر دلالت کرتا ہے کہ مجھ جیسی جزاء محذوف ہے یعنی فھی للاستقبال (ف) حرف جزاء (ھی) ضمیر مرفوع منفصل کی مرفوع محلاً" مبتداء (لام) حرف جار (الاستقبال) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح مجرور لفظاً" مجرور ہے جار کا جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف مستقر مرفوع محلاً" خبر ہے مبتداء کی مبتداء اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوکر جزاء ہے شرط کی شرط اپنی جزاء سے مل کر جملہ شرطیہ ہوا۔

"نحو اسلمت ان ادخل الجنة و ان دخلت الجنة"

ترجمہ: جیسے میں اسلام لایا تاکہ جنت میں داخل ہوجاؤ اور تاکہ جنت میں داخل ہوجاؤں۔

ترکیب○ (نحو) اسم مفرد منصرف جاری مجری صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظاً" مضاف (اسلمت) فعل ماضی معلوم واحد متکلم مبنی بر سکون مرفوع محلاً"فعل ساتھ ضمیر بارز (ت) مرفوع متصل کے مرفوع محلاً" فاعل (ان) حرف مصدریہ (ادخل) فعل مضارع معلوم واحد متکلم صحیح مجرد از ضمائر بارزہ رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جزم ساتھ سکون لام کلمہ کے منصوب لفظاً" فعل (انا) ضمیر درو مستتر مرفوع محلاً" فاعل (الجنة) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے منصوب لفظاً"مفعول بہ یامفعول فیہ ہے فعل کاعلی اختلاف الاقوال) (ادخل) فعل اپنے فاعل اور مفعول فیہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر بتاویل مصدر ہوکر مجرور محلاً" مجرور ہے (لام) جار مقدر کا (لام) جار مقدر اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو متعلق ہے (اسلمت) فعل کے یا بتاویل مفرد ہوکر

منصوب محلا (بنزع الخافض) مفعول بہ (اسلمت) فعل کا (اسلمت) فعل اپنے فاعل اور اور متعلق یا مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر معطوف علیہ (واو) حرف عاطفہ (ان) حرف مصدریہ (دخلت) فعل ماضی معلوم واحد متکلم مبنی بر سکون مرفوع محلا" فعل ساتھ ضمیر بارز (ت) مرفوع متصل کے مرفوع محلا" فاعل (الجنة) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے منصوب لفظا" مفعول بہ یا مفعول فیہ ہے فعل کا (علی اختلاف الاقوال) فعل اپنے فاعل اور مفعول فیہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر بتاویل مصدر ہو کر مجرور محلا" مجرور ہے (لام) جار مقدر کا (لام) جار مقدر اپنے مجرور سے مل کر ظرف مستقر متعلق ہے (اسلمت) فعل محذوف کے یا بتاویل مفرد ہو کر منصوب محلا (بنزع الخافض) مفعول بہ ہے (اسلمت) فعل ہے محذوف کا (اسلمت) فعل ماضی معلوم واحد متکلم مبنی بر سکون مرفوع محلا فعل ساتھ ضمیر بارز (ت) مرفوع متصل کے مرفوع محلا" فاعل ہے فعل کا فعل اپنے فاعل اور متعلق یا مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر معطوف ہے معطوف علیہ کا معطوف علیہ اپنے معطوف سے مل کر جملہ معطوفہ ہو کر مجرور محلا" مضاف الیہ ہے (نحو) مضاف کا (نحو) مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مرفوع لفظا" خبر ہے مبتداء محذوف (مثالہ) کی مبتداء اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

"و تسمّٰی هذه مصدرية"

" ترجمہ: اور اس ان کو مصدریہ کہتے ہیں۔

ترکیب○ (واو) حرف استینافیہ (تسمی) فعل مضارع مجہول واحد مؤنث غائب معتل الفی مجرد از ضمائر بارزہ رفع ساتھ تقدیر ضمہ کے نصب ساتھ تقدیر فتح کے جزم ساتھ حذف لام کلمہ کے مرفوع تقدیرا فعل (هذه) اسم اشارہ مبنی بر کسر (ان) مصدریہ مشار الیہ محذوف ہے اسم اشارہ کا اسم اشارہ اپنے (ان) مشار الیہ محذوف سے مل کر مرفوع محلا" نائب فاعل (مصدرية") اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے منصوب لفظا" مفعول بہ ہے فعل کا فعل اپنے نائب فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

"و لن لتاكيد نفي المستقبل"

ترجمہ: اور "لن" نفی مستقبل کی تاکید کیلئے آتا ہے۔

ترکیب○ (واو) حرف عاطفہ (لن) مراد لفظ مرفوع محلا" مبتداء (لام) حرف جار (تاکید) مصدر متعدی رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مجرور لفظا" مضاف (نفی) اسم مفرد منصرف جاری مجریٰ صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مجرور لفظا" مضاف الیہ مضاف منصوب معنی مفعول بہ (المستقبل) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مجرور لفظا" مضاف الیہ ہے (نفی) مضاف کا (نفی) مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مجرور لفظا" مضاف الیہ ہے (تاکید) مصدر مضاف کا (تاکید) مصدر مضاف اپنے مضاف الیہ منصوب معنی مفعول بہ سے مل کر مجرور لفظا" مجرور ہے جار کا جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف مستقر مرفوع محلا" خبر ہے مبتداء کی مبتداء اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

"مثل لن ترانی"

ترجمہ: جیسے تو مجھ کو ہرگز نہیں دیکھ سکے گا۔

ترکیب○ (مثل) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظاً" مضاف (لن تری) فعل مضارع منفی مستقبل معلوم مؤکدہ بالن ناصبہ واحد مذکر مخاطب معتل الفی رفع ساتھ تقدیر ضمہ کے نصب ساتھ تقدیر فتح کے جزم ساتھ حذف لام کلمہ کے منصوب تقدیراً" فعل (انت) ضمیر درو مستتر مرفوع محلاً" فاعل (نون) وقایہ (ی) ضمیر منصوب متصل کی منصوب محلاً" مفعول بہ ہے فعل کا فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر مجرور محلاً" مضاف الیہ ہے (مثل) مضاف کا (مثل) مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مرفوع لفظاً" خبر ہے مبتداء محذوف (مثالہ) کی مبتداء اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

"و اصلها لا ان عند الخليل"

ترجمہ: اور (لن) کی اصل (لا ان) ہے خلیل نحوی کے نزدیک۔

تحقیق= کلمہ (لن) کے بارے میں تین قول ہیں۔

(۱) پہلا قول (فرا) نحوی کا ہے ان کے نزدیک (لن) اصل میں (لا) تھا پھر (لا) کے (الف) کو ( سے تبدیل کیا تو ( لن ) ہو گیا دلیل اس کی یہ ہے کہ جیسے (نون) کو (الف) سے تبدیل کرسکتے ہیں اسی طرح (الف) کو (نون) سے بھی تبدیل کرسکتے ہیں۔

(۲) دوسرا قول۔ (خلیل بن احمد) نحوی کا ہے ان کے نزدیک (لن) اصل میں (لا ان) تھا اس کی دو دلیلیں ہیں ایک دلیل عقلی ہے دوسری دلیل نقلی ہے:

(۱) دلیل عقلی= یہ ہے کہ کلمہ (لن) بھی کلمہ (ان) کی طرح استقبال کے لئے ہے۔

(۲) دلیل نقلی= یہ ہے جیسے شاعر کا قول ہے

"يرجى المرء مالا ان يلاقى و تعرض دون اقربه الخطوب"

معنی "لا ان يلاقى" کا "لن يلاقى" ہوا خلیل نحوی کی دونوں دلیلیں ختم ہوئیں۔

(۳) تیسرا قول (علامه سيبويه) نحوی کا ہے ان کے نزدیک یہ (لن) مستقل کلمہ ہے اس میں کسی قسم کا کوئی تصرف نہیں کیا گیا اور یہی (مذھب مختار) ہے کیونکہ حروف میں اصل عدم تصرف ہے (سیبویہ) کی طرف سے (فرا) کی دلیل کا جواب یہ ہے کہ تمہارے اس قیاس کی کوئی دلیل نہیں جیسا کہ محقق رضی نے کہا ہے اور خلیل بن احمد کی دلیل عقلی کا جواب یہ ہے کہ یہ استقبال کا فائدہ اس لئے دیتا ہے کہ واضع نے اس کو استقبال کے لئے وضع کیا ہے نیز وہ جملہ جو (لن) کے ساتھ شروع ہو وہ کلام تام ہوتا ہے۔ بخلاف اس جملہ کے جس کے شروع میں (ان) ہو اب اگر (لن) کو (ان) پر قیاس کریں تو لازم آئے گا کہ جملہ کی تاویل مفرد کے کی جائے جس کا کوئی قائل ہی نہیں اور دلیل نقلی کا جواب یہ ہے کہ اشعار میں وہ چیز جائز ہوتی ہے جو نثر میں جائز نہیں ہوتی یہ بحث تو لفظ (لن) کے اصل کے بارے میں تھی

اب دوسری بحث (لن) کے معنی کے بارے میں ہے۔

کلمہ (لن) کے معنی کے بارے میں تین مذہب ہیں۔

(۱) پہلا مذہب= (عندالبعض) یہ نفی مؤبد یعنی دائمی نفی کے لئے آتا ہے اس میں دنیا اور آخرت دونوں داخل ہیں۔

(۲) دوسرا مذہب= عندالبعض اس میں تابید فی الدنیا ہے فقط۔

(۳) تیسرا مذہب= لیکن مختار مذہب یہ ہے کہ اس میں نفی مؤکد ہوتی ہے تابید باطل ہے جس کی چار دلیلیں ہیں۔

پہلی دلیل= قرآن پاک میں اللہ سبحانہ وتعالیٰ کا فرمان ہے "فلن اکلم الیوم انسیا" اگر (لن) میں تابید ہوتی تو (الیوم) کی قید نہ لگائی جاتی۔

دوسری دلیل= اللہ سبحانہ و تعالیٰ کا فرمان ہے "فلن ابرح الارض حتی یاذن لی ابی" اگر (لن) میں تابید ہوتی تو یہ (حتی) والی غایت بھی تابید کے منافی ہے۔

تیسری دلیل= اللہ سبحانہ و تعالیٰ کا فرمان ہے "و لن یتمنوہ ابداً بما قدمت ایدیھم" اگر (لن) تابید کا فائدہ دیتا تو (ابدا") کا ذکر نہ ہوتا۔

چوتھی دلیل= اللہ سبحانہ وتعالیٰ کا فرمان ہے "رب ارنی انظر الیک قال لن ترانی ولکن انظر الی الجبل" اگر (لن) میں تابید ہوتی تو اس سے رؤیت باری تعالیٰ کی اخرت میں بھی نفی ہوجاتی حالانکہ ادلہ قطعیہ سے آخرت میں رؤیت باری تعالیٰ ثابت ہے فقط از حافظ حفظ الرحمن بن حافظ رحیم بخش بن مولوی محمد صادق بن محمد شریف حنیفی عفی عنھم

ترکیب○ (واو) حرف اسینافیہ (اصل) مصدر رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظا" مضاف (ھا) ضمیر مجرور متصل کی مجرور محلا" مضاف الیہ ہے مضاف کا مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مرفوع لفظا" مبتداء (لا ان) مراد لفظ مرفوع محلا" خبراول (عند) ظرف مکان منصوب لفظا" مضاف (الخلیل) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مجرور لفظا" مضاف الیہ ہے مضاف کا مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر ظرف مستقر مرفوع محلا" خبر ثانی ہے مبتداء کی مبتداء اپنی دونوں خبروں سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

دوسرا احتمال۔۔۔

"واصلھا عند الخلیل لا ان"

ترکیب○ (واو) حرف اسینافیہ (اصل) مصدر مرفوع لفظا" مضاف (ھا) ضمیر مجرور متصل کی مجرور محلا" مضاف الیہ (عند) ظرف مکان منصوب لفظا" مضاف (الخلیل) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح مجرور لفظا" مضاف الیہ ہے مضاف کا مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر ظرف لغو متعلق ہے (اصل) مصدر کے (اصل) مصدر مضاف اپنے مضاف الیہ اور متعلق سے مل کر مرفوع لفظا" مبتداء (لا ان) مراد لفظ مرفوع محلا" خبر ہے مبتداء کی مبتداء اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

تیسرا احتمال۔

"و اصلها لا ان عند الخلیل"

ترکیب○ (واو) اسینافیہ (اصل) مصدر مرفوع لفظاً" مضاف (ھا) ضمیر مجرور متصل کی مجرور محلاً" مضاف الیہ ہے مضاف کا مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مرفوع لفظاً" مبتداء (لا ان) مراد لفظ مرفوع محلاً" ذوالحال (عند) ظرف مکان منصوب لفظاً" مضاف (الخلیل) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح مجرور لفظاً" مضاف الیہ ہے مضاف کا مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر منصوب لفظاً" مفعول فیہ ہے (ثابتا") اسم فاعل محذوف کا (ثابتا") اسم مفرد منصرف صحیح واحد مذکر رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے منصوب لفظاً" اسم فاعل (ھو) ضمیر درو مستتر مرفوع محلاً" فاعل ہے اسم فاعل کا اسم فاعل اپنے فاعل اور مفعول فیہ سے مل کر شبہ جملہ ہو کر منصوب لفظاً" حال ہے ذوالحال کا ذوالحال اپنے حال سے مل کر مرفوع محلاً" خبر ہے مبتداء کی مبتداء اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

چوتھا احتمال۔

"و اصلها عند الخلیل لا ان"

ترکیب○ (واو) حرف اسینافیہ (اصل) مصدر مرفوع لفظاً" مضاف (ھا) ضمیر مجرور متصل کی مجرور محلاً" مضاف الیہ ہے مضاف کا مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مرفوع لفظاً" مبتداء (عند) ظرف مکان منصوب لفظاً" مضاف (الخلیل) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح مجرور لفظاً" مضاف الیہ ہے مضاف کا مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر منصوب لفظاً مفعول فیہ ہے (ثبت) فعل مقدر کا (ثبت) فعل ماضی معلوم واحد مذکر غائب مبنی بر فتح مرفوع محلاً" فعل (لا ان) مراد لفظ مرفوع محلاً" فاعل ہے (ثبت) فعل کا (ثبت) فعل اپنے فاعل اور مفعول فیہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر مرفوع محلاً" خبر ہے مبتداء کی مبتداء اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

فحذفت الهمزة تخفیفاً فصارت لان"

ترجمہ: پھر حذف کردیا گیا ہمزہ کو تخفیف کی بناء پر پھر ہو گیا "لان"۔

ترکیب○ (ف) حرف تفصیلہ (حذفت) فعل ماضی مجہول واحد مؤنث غائب مبنی بر فتح (کسرہ بسبب التقاء الساکنین کے) مرفوع محلاً" فعل (الھمزۃ) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظاً" نائب فاعل (تخفیفا") مصدر فع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے منصوب لفظاً" مفعول لہ ہے فعل مجہول کا فعل مجہول اپنے نائب فاعل اور مفعول لہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر عوض ہے شرط کے (ف) حرف جزائیہ (صارت) فعل ماضی معلوم واحد مؤنث غائب مبنی بر فتح مرفوع محلاً" فعل از افعال ناقصہ طلب کرتا ہے اسم مرفوع اور خبر منصوب کو (ھی) ضمیر درو مستتر مرفوع محلاً" اسم ہے (صارت) فعل ناقص کا (لان) مراد لفظ منصوب محلاً" خبر ہے (صارت)

فعل ناقص کی (صارت) فعل ناقص اپنے اسم اور خبر سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر جزاء ہے شرط کی شرط اپنی جزاء سے مل کر جملہ شرطیہ ہوا۔ (ویسے اس کی شرط وجوبا" محذوف ہے۔

"ثم حذفت الالف لالتقاء الساكنين فبقيت لن"

ترجمہ: پھر التقاء الساکنین سے الف گر گیا تو "لن" باقی رہ گیا۔

ترکیب○ (ثم) حرف عاطفہ (حذفت) فعل ماضی مجہول واحد مؤنث غائب مبنی بر فتح کسرہ بسبب التقاء الساکین کے مرفوع محلا" فعل (الالف) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مجرور لفظا" مضاف (الساکین) معرف باللام اسم تثنیہ رفع ساتھ الف ساکن ماقبل مفتوح کے نصب اور جر ساتھ یا ساکن ماقبل مفتوح کے مجرور لفظا" مضاف الیہ ہے مضاف کا مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مجرور لفظا" مجرور ہے جار کا جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو متعلق ہے فعل کے فعل اپنے نائب فاعل اور متعلق سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر عوض ہے شرط کے (ف) جزائیہ (بقیت) فعل ماضی معلوم واحد مؤنث غائب مبنی بر فتح مرفوع محلا" فعل (لن) مراد لفظ مرفوع محلا" فاعل ہے فعل کا فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر جزاء ہے شرط کی شرط اپنی جزاء سے مل کر جملہ شرطیہ ہوا (ویسے اس کی شرط وجوبا" محذوف ہے پہلا جملہ بتارہا ہے کہ مجھ جیسی شرط محذوف ہے۔

"وكى للسببية اى يكون ماقبلها سببًا لما بعدها"

ترجمہ: اور کی سببیت کے لئے آتا ہے یعنی یہ بتاتا ہے کہ ماقبل کی مابعد کے لئے سبب ہے۔

ترکیب○ (واو) حرف عاطفہ (کی) مراد لفظ مرفوع محلا" مبتداء (لام) حرف جار (السببیۃ) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مجرور لفظا" مجرور ہے جار کا جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف مستقر مرفوع محلا" خبر ہے مبتداء کی مبتداء اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہو کر مفسر (ای) حرف تفسیر (یکون) فعل مضارع معلوم واحد مذکر غائب صحیح مجرد از ضمائر بارزہ رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جزم ساتھ سکون لام کلمہ مرفوع لفظا" فعل از افعال ناقصہ طلب کرتا ہے اسم مرفوع اور خبر منصوب کو (ما) اسم موصول (قبل) ظرف زمان منصوب لفظا" مضاف (ھا) ضمیر مجرور متصل کی مجرور محلا" مضاف الیہ ہے مضاف کا مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر منصوب لفظا" مفعول فیہ ہے (وقع) فعل محذوف کا (وقع) فعل ماضی معلوم واحد مذکر غائب مبنی بر فتح مرفوع محلا" فعل (ھو) ضمیر درو مستتر مرفوع محلا" فاعل ہے فعل کا فعل اپنے فاعل اور مفعول فیہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر صلہ ہے (ما) موصول کا (ما) موصول اپنے صلہ سے مل کر مرفوع محلا" اسم ہے (یکون) فعل ناقص کا (سببا") مصدر رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے منصوب لفظا" مصدر (لام) حرف جار (ما) اسم موصول (بعد) ظرف زمان منصوب لفظا" مضاف (ھا) ضمیر مجرور متصل کی مجرور محلا" مضاف الیہ ہے مضاف کا مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر منصوب لفظا" مفعول فیہ ہے (وقع) فعل مقدر کا (وقع) فعل ماضی معلوم واحد مذکر غائب مبنی بر فتح مرفوع محلا" فعل (ھو) ضمیر درو مستتر مرفوع محلا" فاعل ہے

فعل کا فعل اپنے فاعل اور مفعول فیہ سے مل کر جملہ فعلہ خبریہ ہوکر صلہ ہے موصول کا موصول اپنے صلہ سے مل کر مجرور محلاً مجرور ہے جار کا جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو متعلق ہے (سببا) مصدر کے (سببا) مصدر اپنے متعلق سے مل کر منصوب لفظاً خبر ہے (یکون) فعل ناقص کی (یکون) فعل ناقص اپنے اسم اور خبر سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر مجرور محلا تفسیر ہے مفسر کی مفسر اپنی تفسیر سے مل کر جملہ تفسیریہ ہوا۔

"مثل اسلمت کی ادخل الجنة"

ترجمہ: جیسے میں اسلام لایا تاکہ جنت میں داخل ہوجاؤں۔

ترکیب○ (مثل) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظاً مضاف (اسلمت) فعل ماضی معلوم واحد متکلم مبنی بر سکون مرفوع محلا فعل ساتھ ضمیر بارز (ت) مرفوع متصل کے مرفوع محلاً فاعل ہے فعل کا فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر مجرور محلا مضاف الیہ ہے (مثل) مضاف کا (مثل) مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مرفوع لفظا خبر ہے مبتداء محذوف (مثالہ) مبتداء محذوف اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا

کی ادخل الجنة

ترکیب (کی) حرف ناصبہ عاملہ در مضارعہ (ادخل) فعل مضارع معلوم واحد متکلم صحیح مجرد از ضمائر بارزہ رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جزم ساتھ سکون لام کلمہ کے منصوب لفظاً فعل (انا) ضمیر درو مستتر مرفوع محلاً فاعل (الجنة) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے منصوب لفظاً مفعول فیہ ہے فعل کا فعل اپنے فاعل اور مفعول فیہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا

"فان الاسلام سبب لدخول الجنة"

ترجمہ: پس اسلام لایا سبب ہے دخول جنت کے لئے۔

ترکیب○ (ف) حرف علیلیہ (ان) حرف از حروف مشبہ بالفعل طلب کرتا ہے اسم منصوب اور خبر مرفوع کو (الاسلام) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے منصوب لفظاً اسم ہے (ان) مشبہ بالفعل کا (سبب) (بمعنی مایتوصل بہ الی غیرہ ای ذریعہ) (سبب) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظاً موصوف (لام) حرف جار (دخول) مصدر لازمی رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مجرور لفظاً مضاف (الجنة) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مجرور لفظاً مضاف الیہ منصوب معنی مفعول فیہ ہے مصدر مضاف کا مصدر مضاف اپنے مضاف الیہ منصوب معنی مفعول فیہ سے مل کر مجرور لفظاً مجرور ہے جار کا جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف مستقر مرفوع محلاً صفت ہے موصوف کی موصوف اپنی صفت سے مل کر مرفوع لفظاً خبر ہے (ان) مشبہ بالفعل کی (ان)

مشبہ بالفعل اپنے اسم اور خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ علیلیہ ہوا۔

فائدہ:۔ جملہ علیلیہ = اس جملہ کو کہتے ہیں جو اپنے ماقبل کی علت ہو اور اس کے لئے کوئی محل اعراب نہ ہو۔

"و اذن للجواب و الجزاء"

ترجمہ: اور اذن جواب اور جزاء دونوں کے لئے استعمال ہوتا ہے۔

ترکیب○ (واو) حرف عاطفہ (اذن) مراد لفظ مرفوع محلاً" مبتداء (لام) حرف جار (الجواب) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مجرور لفظاً" معطوف علیہ (واو) حرف عاطفہ (الجزاء) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح۔ رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مجرور لفظاً" معطوف ہے معطوف علیہ کا معطوف علیہ اپنے معطوف سے مل کر مجرور لفظاً" مجرور ہے جار کا جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف مستقر مرفوع محلاً" خبر ہے مبتداء کی مبتداء اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

"و هو لا یتحقق الا فی الزمان المستقبل"

ترجمہ: اور یہ دونوں (جواب اور جزاء) معنی مستقبل میں پائے جاتے ہیں۔

ترکیب○ (واو) حرف استینافیہ (ھو) ضمیر مرفوع منفصل کی مرفوع محلاً" مبتداء (لا یتحقق) فعل مضارع منفی معلوم واحد مذکر غائب صحیح مجرد از ضمائر بارزہ رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جزم ساتھ سکون لام کلمہ کی مرفوع لفظاً" فعل (ھو) ضمیر درو مستتر مرفوع محلاً" فاعل (الا) حرف استثناء (فی) حرف جار (الزمان) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مجرور لفظاً" موصوف (المستقبل) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مجرور لفظاً" اسم فاعل (ھو) ضمیر درو مستتر مرفوع محلاً" فاعل ہے اسم فاعل کا اسم فاعل اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ ہو کر مجرور لفظاً" صفت ہے موصوف کی موصوف اپنی صفت سے مل کر مجرور لفظاً" مجرور ہے جار کا جار اپنے مجرور سے مل کر مستثنیٰ مفرغ ہو کر ظرف لغو متعلق ہے فعل کے فعل اپنے فاعل اور متعلق سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر مرفوع محلاً" خبر ہے مبتداء کی مبتداء اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

"فهی لا تدخل الا علی الفعل المستقبل"

ترجمہ: پس لازمی طور پر اس کا دخول فعل مستقبل پر ہوگا۔

ترکیب○ (فا) حرف جزائیہ (ھی) ضمیر مرفوع منفصل کی مرفوع محلاً" مبتداء (لا تدخل) فعل مضارع منفی معلوم واحد مؤنث غائب صحیح مجرد از ضمائر بارزہ و نون تاکید رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جزم ساتھ سکون لام کلمہ کے مرفوع لفظاً" فعل (ھی) ضمیر درو مستتر مرفوع محلاً" فاعل (الا) حرف استثناء (علیٰ) حرف جار (الفعل) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مجرور لفظاً" موصوف (المستقبل) معرف باللام اسم مفرد

منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مجرور لفظا" اسم فاعل (ھو) ضمیر درو مستتر مرفوع محلا" فاعل ہے اسم فاعل کا اسم فاعل اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ ہو کر مجرور لفظا" صفت ہے موصوف کی موصوف اپنی صفت سے مل کر مجرور لفظا" مجرور ہے جار کا جار اپنے مجرور سے مل کر مستثنیٰ مفرغ ہو کر ظرف لغو متعلق ہے فعل کے فعل اپنے فاعل اور متعلق سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر مرفوع محلا" خبر ہے مبتداء کی مبتداء اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہو کر جزاء ہے "اذا لم یتحقق الجواب و الجزاء الا فی الزمان المستقبل" شرط محذوف کی شرط اپنی جزاء سے مل کر جملہ شرطیہ ہوا۔

"مثل اذن تدخل الجنة فی جواب من قال اسلمت"

ترجمہ: (اس وقت تو جنت میں داخل ہوگا) اس شخص کے جواب میں جس نے کہا اسلمت (میں مسلمان ہوگیا)۔

ترکیب○ (مثل) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظا" مضاف (اذن) حرف ناصبہ (تدخل) فعل مضارع معلوم واحد مذکر حاضر صحیح مجرد از ضمائر بازرہ و نون تاکید رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جزم ساتھ سکون لام کلمہ کے منصوب لفظا" فعل (انت) ضمیر درو مستتر مرفوع محلا" فاعل (الجنة) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے منصوب لفظا" مفعول فیہ ہے فعل کا فعل اپنے فاعل اور مفعول فیہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر بتاویل مفرد ہو کر مجرور محلا" ذوالحال (فی) حرف جار (جواب) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مجرور لفظا" مضاف (من) اسم موصول (قال) فعل ماضی معلوم واحد مذکر غائب مبنی برفتح مرفوع محلا" فعل (ھو) ضمیر درو مستتر مرفوع محلا" فاعل ہے فعل کا فعل اپنے فاعل سے مل کر قول ہوا (اسلمت) فعل ماضی معلوم واحد متکلم مبنی بر سکون مرفوع محلا فعل ساتھ ضمیر بارز (ت) مرفوع متصل کے مرفوع محلا" فاعل ہے فعل کا فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر منصوب محلا" مقولہ مفعول بہ ہے قول کا قول اپنے مقولہ مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر صلہ ہے (من) موصول کا(من) موصول اپنے صلہ سے مل کر مجرور محلا" مضاف الیہ ہے (جواب) مضاف کا(جواب) مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مجرور لفظا" مجرور ہے جار کا جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف مستقر منصوب محلا" حال ہے ذوالحال کا ذوالحال اپنے حال سے مل کر مجرور محلا" مضاف الیہ ہے (مثل) مضاف کا (مثل) مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مرفوع لفظا" خبر ہے مبتداء محذوف (مثالہ) کی مبتداء اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔ **تم النوع الخامس بحمد الله تعالی**

# النوع السادس

"النوع السادس حروف تجزم الفعل المضارع"

ترجمہ: (عوامل سماعیہ کی) چھٹی قسم ایسے حروف ہیں جو فعل مضارع کو جزم دیتے ہیں۔

ترکیب○ (النوع) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے

مرفوع لفظاً" صفت ہے (الفعل) موصوف محذوف کی (الفعل) موصوف اپنی صفت سے مل کر مرفوع لفظاً" مبتداء (عسی) مراد لفظ مرفوع محلاً" خبر ہے مبتداء کی مبتداء اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا

"وهو فعل لدخول تاء التانيث الساكنة فيه وغير منصرف"

ترجمہ: اور یہ فعل (ماضی) ہے کیونکہ تاء تانیث ساکنہ اس کے ساتھ لگتی ہے البتہ یہ متصرف فعل نہیں ہے۔

ترکیب (واو) حرف عاطفہ (هو) ضمیر مرفوع منفصل کی مرفوع محلاً" مبتداء (فعل) مصدر رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظاً" مصدر (لام) حرف جار (دخول) مصدر لازمی رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مجرور لفظاً" مضاف (تاء) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مجرور لفظاً" مضاف الیہ مضاف (التانیث) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مجرور لفظاً" مضاف الیہ ہے (تاء) مضاف کا (تاء) مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مجرور لفظاً" موصوف (الساکنة) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مجرور لفظاً" اسم فاعل (هی) ضمیر درو مستتر مرفوع محلاً" فاعل ہے اسم فاعل کا اسم فاعل اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ ہو کر مجرور لفظاً" صفت ہے موصوف کی موصوف اپنی صفت سے مل کر مجرور لفظاً" مضاف الیہ مرفوع معنیً" فاعل ہے (دخول) مصدر کا (فی) حرف جار (ہ) ضمیر مجرور متصل کی مجرور محلاً" مجرور ہے جار کا جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو متعلق ہے (دخول) مصدر کے (دخول) مصدر مضاف اپنے مضاف الیہ مرفوع معنی فاعل اور متعلق سے مل کر مجرور لفظاً" مجرور ہے جار کا جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو متعلق ہے (فعل) مصدر کے (فعل) مصدر اپنے متعلق سے مل کر مرفوع لفظاً" معطوف علیہ (واو) حرف عاطفہ (غیر) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظاً" مضاف (متصرف) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مجرور لفظاً" مضاف الیہ ہے مضاف کا مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مرفوع لفظاً" معطوف ہے معطوف علیہ کا معطوف علیہ اپنے معطوف سے مل کر مرفوع لفظاً" خبر ہے (هو) مبتداء کی (هو) مبتداء اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا

"اذ لا يشتق منه مضارع و اسما فاعل و مفعول و امر و نهي"

ترجمہ: کیونکہ عسی سے فعل مضارع اسم فاعل یا اسم مفعول یا امر یا نہی کے صیغہ مشتق نہیں ہوتے۔

ترکیب (اذ) برائے تعلیل (لایشتق) فعل مضارع منفی مجہول واحد مذکر غائب صحیح مجرد از ضمائر بارزہ رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جزم ساتھ سکون لام کلمہ کے مرفوع لفظاً" فعل (من) حرف جار (ہ) ضمیر مجرور متصل کی مجرور محلاً" مجرور ہے جار کا جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو متعلق ہے فعل کے (مضارع) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظاً" معطوف علیہ (واو) حرف عاطفہ (اسما) اسم تثنیہ رفع ساتھ الف ساکن ماقبل مفتوح کے نصب

اور جر ساتھ یا ساکن ماقبل مفتوح کے مرفوع لفظاً" مضاف (اسماء اصل میں "اسمان" تھا "نون" اضافت کی وجہ سے گر گیا ہے) (فاعل) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مجرور لفظاً" معطوف علیہ (واو) حرف عاطفہ (مفعول) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مجرور لفظاً" معطوف ہے معطوف علیہ کا معطوف علیہ اپنے معطوف سے مل کر مجرور لفظاً" مضاف الیہ ہے مضاف کا مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مرفوع لفظاً" معطوف اول (واو) حرف عاطفہ (امر) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظاً" معطوف ثانی (واو) حرف عاطفہ (نھی) اسم مفرد منصرف جاری مجری صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظاً" معطوف ثالث ہے معطوف علیہ کا معطوف علیہ اپنے تینوں معطوفوں سے مل کر مرفوع لفظاً" نائب فاعل اور متعلق ہے فعل مجہول کا فعل مجہول اپنے نائب فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

"نحو عست"

ترجمہ: جیسے عست ہے۔

ترکیب○ (نحو) اسم مفرد منصرف جاری مجری صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظاً" مضاف (عست) مراد لفظ مجرور محلاً" مضاف الیہ ہے (نحو) مضاف کا (نحو) مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مرفوع لفظاً" خبر ہے مبتداء محذوف "مثالہ" کی مبتداء محذوف اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

مثلاً"

ترکیب○ (مثلا) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے منصوب لفظاً" مفعول مطلق ہے (مثلت) فعل محذوف کا (مثلت) فعل ماضی معلوم واحد متکلم مبنی بر سکون مرفوع محلاً" فعل ساتھ ضمیر بارز (ت) مرفوع متصل کے مرفوع محلاً" فاعل ہے فعل کا فعل اپنے فاعل اور مفعول مطلق سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

"وعمله علیٰ نوعین"

ترجمہ: اور عسی کے دو قسم کے عمل ہیں۔

ترکیب○ (واو) حرف عاطفہ (عمل) مصدر لازمی رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظاً" مضاف (ہ) ضمیر مجرور متصل کی مجرور محلاً" مضاف الیہ مرفوع معنیٰ فاعل ہے مصدر مضاف کا مصدر مضاف اپنے مضاف الیہ مرفوع معنیٰ" فاعل سے مل کر مرفوع لفظاً" مبتداء (علیٰ) حرف جار (نوعین) اسم تثنیہ رفع ساتھ الف ساکن ماقبل مفتوح کے نصب اور جر ساتھ یا ساکن ماقبل مفتوح کے مجرور لفظاً" مجرور ہے جار کا جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف مستقر مرفوع محلاً" خبر ہے مبتداء کی مبتداء اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

"الاول ان یرفع الاسم و ھو فاعله و ینصب الخبر"

ترجمہ: اول یہ اسم کو رفع دیتا ہے اور وہ اس کا فاعل بھی ہوتا ہے اور خبر کو نصب دیتا ہے۔

ترکیب○ (الاول) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظاً" صفت ہے (النوع) موصوف محذوف کی (النوع) موصوف اپنی صفت سے مل کر مرفوع لفظاً" مبتداء (ان) حرف مصدریہ (یرفع) فعل مضارع معلوم واحد مذکر غائب صحیح مجرد از ضمائر بارزہ رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جزم ساتھ سکون لام کلمہ کے منصوب لفظاً" فعل (ھو) ضمیر درو مستتر مرفوع محلاً" فاعل (الاسم) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے منصوب لفظاً" ذوالحال (واو) حرف حالیہ (ھو) ضمیر مرفوع منفصل کی مرفوع محلاً" مبتداء (فاعل) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظاً" مضاف (ہ) ضمیر مجرور متصل کی مجرور محلاً" مضاف الیہ ہے مضاف کا مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مرفوع لفظاً" خبر ہے مبتداء کی مبتداء اپنے خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوکر منصوب محلاً" حال ہے ذوالحال کا ذوالحال اپنے حال سے مل کر منصوب لفظاً" مفعول بہ ہے فعل کا فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر معطوف علیہ (واو) حرف عاطفہ (ینصب) فعل مضارع معلوم واحد مذکر غائب صحیح مجرد از ضمائر بارزہ رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جزم ساتھ سکون لام کلمہ کے منصوب لفظاً" فعل (ھو) ضمیر درو مستتر مرفوع محلاً" فاعل (الخبر) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے منصوب لفظاً" مفعول بہ ہے فعل کا فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر معطوف ہے معطوف علیہ کا معطوف علیہ اپنے معطوف سے مل کر جملہ معطوفہ ہوکر بتاویل مصدر ہوکر مرفوع محلاً" خبر ہے (الاول) مبتداء کی مبتداء اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

"و یکون خبره فعلاً" مضارعاً مع ان"

ترجمہ: اور اس کی خبر فعل مضارع "ان" کے ساتھ ہوگی۔

ترکیب○ (واو) حرف عاطفہ (یکون) فعل مضارع معلوم واحد مذکر غائب صحیح مجرد از ضمائر بارزہ رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جزم ساتھ سکون لام کلمہ کے مرفوع لفظاً" فعل از افعال ناقصہ طلب کرتا ہے اسم مرفوع اور خبر منصوب کو (خبر) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظاً" مضاف (ہ) ضمیر مجرور متصل کی مجرور محلاً" مضاف الیہ ہے مضاف کا مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مرفوع لفظاً" اسم ہے (یکون) فعل ناقص کا (فعلاً") اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے منصوب لفظاً" موصوف (مضارعاً") اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے منصوب لفظاً" اسم فاعل (ھو) ضمیر درو مستتر مرفوع محلاً" فاعل ہے اسم فاعل کا اسم فاعل اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ ہوکر منصوب لفظاً" صفت ہے موصوف کی موصوف اپنی صفت سے مل کر منصوب لفظاً" خبر ہے (یکون) فعل ناقص کی (مع) ظرف زمان منصوب لفظاً" مضاف (ان) مراد لفظ مجرور محلاً" مضاف الیہ ہے مضاف کا مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر منصوب لفظاً" مفعول فیہ ہے (یکون) فعل ناقص کا (یکون) فعل ناقص اپنے اسم اور خبر اور مفعول فیہ

سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

"وحینئذ یکون بمعنیٰ قارب"

ترجمہ: اور اس وقت یہ عسی قارب کے معنی میں ہوتا ہے۔

ترکیب○ (واو) حرف عاطفہ (حین) ظرف زمان منصوب لفظاً" مضاف (اذ) ظرف مبنی بر سکون مجرور محلاً" مضاف الیہ مضاف ہے (کان کذا) مضاف الیہ محذوف کا (کان کذا) مضاف الیہ محذوف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مجرور محلاً" مضاف الیہ ہے۔ (حین) مضاف کا مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر منصوب لفظاً" مفعول فیہ مقدم

حینئذ) یہ مخفف ہے (حین اذ کان کذا) کی کان کذا جملہ کو حذف کرکے اس کے عوض میں "اذ" کی "ذال" کو تنوین مکسورہ دی گئی ہے۔ اس تنوین کو تنوین عوض کہتے ہیں"

(یکون) فعل مضارع معلوم واحد مذکر غائب صحیح مجرد از ضمائر بارزہ رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جزم ساتھ سکون لام کلمہ کے مرفوع لفظاً" فعل از افعال ناقصہ طلب کرتا ہے اسم مرفوع اور خبر منصوب کو (ھو) ضمیر درو مستتر مرفوع محلاً" اسم ہے (یکون) فعل ناقص کا (ب) حرف جار (معنی) اسم مقصورہ رفع ساتھ تقدیر ضمہ کے نصب ساتھ تقدیر فتح کے جر ساتھ تقدیر کسرہ کے مجرور تقدیراً" مضاف (قارب) مراد لفظ مجرور محلاً" مضاف الیہ ہے مضاف کا مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مجرور تقدیراً" مجرور ہے جار کا جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف مستقر منصوب محلاً" خبر ہے (یکون) فعل ناقص کی (یکون) فعل ناقص اپنے اسم اور خبر اور مفعول فیہ مقدم سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

"نحو عسیٰ زید ان یخرج"

ترجمہ: جیسے زید نکلنے کے قریب ہے۔

ترکیب○ (نحو) اسم مفرد منصرف جاری مجری صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظاً" مضاف (عسی) فعل ماضی معلوم واحد مذکر غائب معتل الفی مرفوع محلاً" فعل از افعال مقاربہ طلب کرتا ہے اسم مرفوع اور خبر منصوب کو (زید) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظاً" اسم ہے (عسی) فعل مقارب کا (ان) حرف ناصبہ عاملہ در مضارعہ (یخرج) فعل مضارع معلوم واحد مذکر غائب صحیح مجرد از ضمائر بارزہ رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جزم ساتھ سکون لام کلمہ کے منصوب لفظاً" فعل (ھو) ضمیر درو مستتر مرفوع محلاً" فاعل ہے فعل کا فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر بتاویل مفرد ہو کر منصوب محلاً" خبر ہے (عسی) فعل مقارب کی (عسی) فعل مقارب اپنے اسم اور خبر سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہو کر مجرور محلاً" مضاف الیہ ہے (نحو) مضاف کا (نحو) مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مرفوع لفظاً" خبر ہے مبتداء محذوف "مثالہ" کی مبتداء اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

"فزید مرفوع بانہ اسمہ و فاعلہ و ان یخرج منصوب فی موضع النصب بانہ خبرہ بمعنی قارب زید ان الخروج"

ترجمہ: پس اس مثال میں زید مرفوع ہے کیونکہ وہ اس کا اسم اور فاعل ہے اور ان یخرج منصوب ہے کیونکہ وہ نصب کی جگہ پر ہے اس کی خبر ہے۔

ترکیب○ (ف) حرف تفصیلیہ (زید) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظاً" مبتداء (مرفوع) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظاً" اسم مفعول (ھو) ضمیر درو مستتر مرفوع محلاً" نائب فاعل (ب) حرف جار (ان) حرف از حروف مشبہ بالفعل طلب کرتا ہے اسم منصوب اور خبر مرفوع کو (ہ) ضمیر منصوب متصل کی منصوب محلاً" اسم ہے (ان) مشبہ بالفعل کا (اسم) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظاً" مضاف (ہ) ضمیر مجرور متصل کی مجرور محلاً" مضاف الیہ ہے مضاف کا مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مرفوع لفظاً" معطوف علیہ (واو) حرف عاطفہ (فاعل) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظاً" مضاف (ہ) ضمیر مجرور متصل کی مجرور محلاً" مضاف الیہ ہے مضاف کا مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مرفوع لفظاً" معطوف ہے معطوف علیہ کا معطوف علیہ اپنے معطوف سے مل کر مرفوع لفظاً" خبر ہے (ان) مشبہ بالفعل کی (ان) مشبہ بالفعل اپنے اسم اور خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہو کر بتاویل مفرد ہو کر مجرور محلاً" مجرور ہے جار کا جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو متعلق ہے (مرفوع) اسم مفعول کے (مرفوع) اسم مفعول اپنے نائب فاعل اور متعلق سے مل کر شبہ جملہ ہو کر مرفوع لفظاً" خبر ہے مبتداء کی مبتداء اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہو کر معطوف علیہ (واو) حرف عاطفہ (ان یخرج) مراد لفظ مرفوع محلاً" مبتداء (منصوب) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظاً" اسم مفعول (ھو) ضمیر درو مستتر مرفوع محلاً" نائب فاعل (فی) حرف جار (موضع) اسم مفرد منصرف صحیح مجرور لفظاً" مضاف (النصب) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مجرور لفظاً" مضاف الیہ ہے مضاف کا مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مجرور لفظاً" مجرور ہے جار کا جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو متعلق ہے منصوب اسم مفعول کے (ب) حرف جار (ان) حرف از حروف مشبہ بالفعل طلب کرتا ہے اسم منصوب اور خبر مرفوع کو (ہ) ضمیر منصوب متصل کی منصوب محلاً" اسم ہے (ان) مشبہ بالفعل کا (خبر) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظاً" مضاف (ہ) ضمیر مجرور متصل کی مجرور محلاً" ذوالحال (ب) حرف جار (معنی) اسم مقصورہ رفع ساتھ تقدیر ضمہ کے نصب ساتھ تقدیر فتح کے جر ساتھ تقدیر کسرہ کے مجرور تقدیراً" مضاف (قارب) فعل ماضی معلوم واحد مذکر غائب مبنی برفتح مرفوع محلاً" فعل (زید) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظاً" فاعل (الخروج) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے منصوب لفظاً" مفعول بہ ہے فعل کا فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر مجرور محلاً" مضاف الیہ ہے مضاف کا مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مجرور تقدیراً" مجرور ہے جار کا جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف مستقر منصوب محلاً" حال ہے ذوالحال کا ذوالحال اپنے حال سے مل کر مجرور محلاً" مضاف الیہ ہے (خبر) مضاف کا (خبر) مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مرفوع لفظاً" خبر ہے (ان) مشبہ بالفعل کی (ان) مشبہ بالفعل اپنے اسم اور خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہو کر بتاویل مفرد ہو کر مجرور محلاً" مجرور ہے جار کا جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو متعلق ہے (منصوب) اسم مفعول کے (منصوب) اسم مفعول اپنے نائب فاعل اور دونوں متعلقوں سے مل کر شبہ جملہ ہو کر

مرفوع لفظاً" خبر ہے مبتداء کی مبتداء اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہو کر معطوف ہے معطوف علیہ کا معطوف علیہ اپنے معطوف سے مل کر جملہ معطوفہ ہوا۔

دوسرا احتمال

"فزيد مرفوع بانه اسمه و فاعله و ان يخرج في موضع النصب بانه خبره بمعنى قارب زيد ان الخروج"

ترجمہ: پس اس مثال میں زید مرفوع ہے کیونکہ وہ اس کا اسم اور فاعل ہے اور ان یخرج منصوب ہے کیونکہ وہ نصب کی جگہ پر ہے اس کی خبر ہے۔

ترکیب○ (ف) حرف تفصیلیہ (زید) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظاً" مبتداء (مرفوع) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظاً" اسم مفعول (ھو) ضمیر درو مستتر مرفوع محلاً" نائب فاعل (ب) حرف جار (ان) حرف از حروف مشبہ بالفعل طلب کرتا ہے اسم منصوب اور خبر مرفوع کو (ہ) ضمیر منصوب متصل کی منصوب محلاً" اسم ہے (ان) مشبہ بالفعل کا (اسم) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظاً" مضاف (ہ) ضمیر مجرور متصل کی مجرور محلاً" مضاف الیہ ہے مضاف کا مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مرفوع لفظاً" معطوف علیہ (واو) حرف عاطفہ (فاعل) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظاً" مضاف (ہ) ضمیر مجرور متصل کی مجرور محلاً" مضاف الیہ ہے مضاف کا مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مرفوع لفظاً" معطوف ہے معطوف علیہ کا معطوف علیہ اپنے معطوف سے مل کر مرفوع لفظاً" خبر ہے (ان) مشبہ بالفعل کی (ان) مشبہ بالفعل اپنے اسم اور خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہو کر بتاویل مفرد ہو کر مجرور محلاً" مجرور ہے جار کا جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو متعلق ہے (مرفوع) اسم مفعول کے (مرفوع) اسم مفعول اپنے نائب فاعل اور متعلق سے مل کر شبہ جملہ ہو کر مرفوع لفظاً" خبر ہے مبتداء کی مبتداء اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہو کر معطوف علیہ (واو) حرف عاطفہ (ان

یخرج) مراد لفظ مرفوع محلاً" مبتداء (فی) حرف جار (موضع) اسم مفرد منصرف صحیح مجرور لفظاً" مضاف (النصب) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مجرور لفظاً" مضاف الیہ ہے مضاف کا مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مجرور لفظاً" مجرور ہے جار کا جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف مستقر متعلق ہے (ثابت) اسم فاعل محذوف کے (ثابت) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظاً" اسم فاعل (ھو) ضمیر درو مستتر مرفوع محلاً" فاعل (ب) حرف جار (ان) حرف از حروف مشبہ بالفعل طلب کرتا ہے اسم منصوب اور خبر مرفوع کو (ہ) ضمیر منصوب متصل کی منصوب محلاً" اسم ہے (ان) مشبہ بالفعل کا (خبر) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظاً" مضاف (ہ) ضمیر مجرور متصل کی مجرور محلاً" مضاف الیہ ہے (خبر) مضاف کا (خبر) مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مرفوع لفظاً" خبر ہے (ان) مشبہ بالفعل کی (ان) مشبہ بالفعل اپنے اسم اور خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہو کر بتاویل مفرد ہو کر مجرور محلاً" مجرور ہے جار کا جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو متعلق ہے (ثابت) اسم فاعل کے (ثابت) اسم فاعل اپنے فاعل اور دونوں متعلقوں سے مل کر شبہ جملہ ہو کر مرفوع لفظاً" خبر ہے مبتداء کی مبتداء اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہو کر معطوف ہے

معطوف علیہ کا معطوف علیہ اپنے معطوف سے مل کر جملہ معطوفہ ہوا۔

دوسرا احتمال

"بمعنی قارب زیدن الخروج"

ترکیب○ (ب) حرف جار (معنی) اسم مقصورہ مجرور تقدیرا" مضاف (قارب زیدن الخروج) مراد لفظ مجرور محلا" مضاف الیہ (معنی") مضاف کا (معنی") مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مجرور تقدیرا" مجرور ہے جار کا جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف مستقر مرفوع محلا" خبر ہے (ھو) مبتداء محذوف کی (ھو) مبتداء محذوف اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

"و یجب ان یکون خبرہ مطابقا" لاسمہ فی الافراد و التثنیۃ و الجمع و التذکیر و التانیث"

ترجمہ: اور واجب ہے کہ اس کی خبر اپنے اسم کے مطابق ہو۔ مفرد اور تثنیہ اور جمع اور مذکر اور مؤنث ہونے میں۔

ترکیب○ (واو) حرف استیافیہ (یجب) فعل مضارع معلوم واحد مذکر غائب صحیح مجرد از ضمائر بارزہ رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جزم ساتھ سکون لام کلمہ کے مرفوع لفظا" فعل (ان) حرف ناصبہ عاملہ در مضارعہ (یکون) فعل مضارع معلوم واحد مذکر غائب صحیح مجرد از ضمائر بارزہ رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جزم ساتھ سکون لام کلمہ کے منصوب لفظا" فعل از افعال ناقصہ طلب کرتا ہے اسم مرفوع اور خبر منصوب کو (خبر) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظا" مضاف (ہ) ضمیر مجرور متصل کی مجرور محلا" مضاف الیہ ہے مضاف کا مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مرفوع لفظا" اسم ہے (یکون) فعل ناقص کا (مطابقا") اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے منصوب لفظا" اسم فاعل (ھو) ضمیر در و مستتر مرفوع محلا" فاعل (لام) حرف جار (اسم) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مجرور لفظا" مضاف (ہ) ضمیر مجرور متصل کی مجرور محلا" مضاف الیہ ہے مضاف کا مضاف الیہ سے مل کر مجرور لفظا" مجرور ہے جار کا جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو متعلق ہے اسم فاعل کے (فی) حرف جار (الافراد) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مجرور لفظا"

معطوف علیہ (واو) حرف عاطفہ (التثنیۃ) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مجرور لفظا معطوف اول (واو) حرف عاطفہ (الجمع) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مجرور لفظا" معطوف ثانی (واو) حرف عاطفہ (التذکیر) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مجرور لفظا معطوف ثالث (واو) حرف عاطفہ (التانیث) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مجرور لفظا" معطوف رابع ہے معطوف علیہ کا معطوف علیہ اپنے چاروں معطوفوں سے مل کر مجرور لفظا" مجرور ہے جار کا جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو متعلق ہے اسم فاعل کے اسم فاعل اپنے فاعل اور دونوں متعلقوں سے مل کر شبہ جملہ ہو کر منصوب لفظا" خبر ہے (یکون) فعل ناقص کی (یکون) فعل ناقص اپنے اسم اور خبر سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر بتاویل مفرد ہو کر مرفوع محلا" فاعل ہے (یجب) فعل کا (یجب) فعل اپنے

فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

"نحو عسٰی زید ان یقوم و عسٰی الزیدان ان یقوما و عسٰی الزیدون ان یقوموا و عست ھند ان تقوم و عست الھندان ان تقوما و عست الھندات ان تقمن"

ترجمہ: جیسے زید کھڑے ہونے کے قریب ہے اور دو زید کھڑے ہونے کے قریب ہیں اور بہت سے زید کھڑے ہونے کے قریب ہیں اور ہندہ کھڑی ہونے کے قریب ہے اور دو ہندہ کھڑی ہونے کے قریب ہیں اور بہت سی ہندہ کھڑی ہونے کے قریب ہیں۔

ترکیب○ (نحو) اسم مفرد منصرف جاری مجری صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظاً" مضاف (عسی) فعل ماضی معلوم واحد مذکر غائب معتل الفی مبنی بر فتح تقدیراً" مرفوع محلاً" فعل از افعال مقاربہ طلب کرتا ہے اسم مرفوع اور خبر منصوب کو (زید) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظاً" اسم ہے (عسی) فعل مقارب کا (ان) حرف ناصبہ عاملہ در مضارعہ (یقوم) فعل مضارع معلوم واحد مذکر غائب صحیح مجرد از ضمائر بارزہ رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جزم ساتھ سکون لام کلمہ کے منصوب لفظاً" فعل (ھو) ضمیر در و مستتر مرفوع محلاً" فاعل ہے فعل کا فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر بتاویل مفرد ہو کر منصوب محلاً" خبر ہے (عسی) فعل مقارب کی (عسی) فعل مقارب اپنے اسم اور خبر سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہو کر معطوف علیہ (واو) حرف عاطفہ (عسی) فعل ماضی معلوم واحد مذکر غائب معتل الفی مبنی بر فتح تقدیراً" مرفوع محلاً" فعل از افعال مقاربہ طلب کرتا ہے اسم مرفوع اور خبر منصوب کو (الزیدان) معرف باللام اسم تثنیہ رفع ساتھ الف ساکن ماقبل مفتوح کے نصب اور جر ساتھ یا ساکن ماقبل مفتوح کے مرفوع لفظاً" اسم ہے (عسی) فعل مقارب کا (ان) حرف ناصبہ عاملہ در مضارع (یقوما) فعل مضارع معلوم تثنیہ مذکر غائب رفع ساتھ اثبات نون کے نصب اور جزم ساتھ حذف نون کے منصوب لفظاً" فعل ساتھ ضمیر بارز (الف) مرفوع متصل کے مرفوع محلاً" فاعل ہے فعل کا فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر بتاویل مفرد ہو کر منصوب محلاً" خبر ہے (عسی) فعل مقارب کی (عسی) فعل مقارب اپنے اسم اور خبر سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہو کر معطوف اول (واو) حرف عاطفہ (عسی) فعل ماضی معلوم واحد مذکر غائب معتل الفی مبنی بر فتح تقدیراً" مرفوع محلاً" فعل از افعال مقاربہ طلب کرتا ہے اسم مرفوع اور خبر منصوب کو (الزیدون) معرف باللام جمع مذکر سالم رفع ساتھ واو ساکن ماقبل مضموم کے نصب اور جر ساتھ یا ساکن ماقبل مکسور کے مرفوع لفظاً" اسم ہے (عسی) فعل مقارب کا (ان) حرف ناصبہ عاملہ در مضارعہ (یقوموا) فعل مضارع معلوم جمع مذکر غائب رفع ساتھ اثبات نون کے نصب اور جزم ساتھ حذف نون کے منصوب لفظاً" فعل ساتھ ضمیر بارز (واو) مرفوع متصل کے مرفوع محلاً" فاعل ہے فعل کا فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر بتاویل مفرد ہو کر منصوب محلاً" خبر ہے (عسی) فعل مقارب کی (عسی) فعل مقارب اپنے اسم اور خبر سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہو کر معطوف ثانی ہے معطوف علیہ کا معطوف علیہ اپنے دونوں معطوفوں سے مل کر جملہ معطوفہ ہو کر معطوف علیہ (واو) حرف عاطفہ (عست) فعل ماضی معلوم واحد مؤنث غائب مبنی بر فتح مرفوع محلاً" فعل از افعال مقاربہ طلب کرتا ہے اسم مرفوع اور خبر منصوب کو (ھند) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظاً" اسم ہے (عست) فعل مقارب کا (ان) حرف ناصبہ عاملہ در مضارعہ (تقوم) فعل مضارع معلوم واحد مؤنث غائب صحیح مجرد از ضمائر بارزہ رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے

منصوب لفظاً" فعل (ھی) ضمیر درو مستتر مرفوع محلاً" فاعل ہے فعل کا فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر بتاویل مفرد ہو کر منصوب محلاً" خبر ہے (عست) فعل مقارب کی (عست) فعل مقارب اپنے اسم اور خبر سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہو کر معطوف علیہ معطوف (واو) حرف عاطفہ (عست) فعل ماضی معلوم واحد مؤنث غائب مبنی بر فتح کسرہ بسبب التقاء الساکین کے مرفوع محلاً" فعل از افعال مقاربہ طلب کرتا ہے اسم مرفوع اور خبر منصوب کو (الھندان) معرف باللام اسم تثنیہ رفع ساتھ الف ساکن ماقبل مفتوح کے نصب اور جر ساتھ یا ساکن ماقبل مفتوح کے مرفوع لفظاً" اسم ہے (عست) فعل مقارب کا (ان) حرف ناصبہ عاملہ در مضارعہ (تقوما) فعل مضارع معلوم تثنیہ مؤنث غائب رفع ساتھ اثبات نون کے نصب اور جزم ساتھ حذف نون کے مرفوع لفظاً" فعل ساتھ ضمیر بارز (الف) مرفوع متصل کے مرفوع محلاً" فاعل ہے فعل کا فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر بتاویل مفرد ہو کر منصوب محلاً" خبر ہے (عست) فعل مقارب کی (عست) فعل مقارب اپنے اسم اور خبر سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہو کر معطوف اول (واو) حرف عاطفہ (عست) فعل ماضی معلوم واحد مؤنث غائب مبنی بر فتح کسرہ بسبب التقاء الساکین کے مرفوع محلاً" فعل از افعال مقاربہ طلب کرتا ہے اسم مرفوع اور خبر منصوب کو (الھندات) معرف باللام جمع مؤنث سالم رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب اور جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظاً" اسم ہے (عست) فعل مقارب کا (ان) حرف ناصبہ عاملہ در مضارعہ (یقمن) فعل مضارع معلوم جمع مؤنث غائب مبنی بر فتح منصوب محلاً" فعل ساتھ ضمیر بارز (ن) مرفوع متصل کے مرفوع محلاً" فاعل ہے فعل کا فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر بتاویل مفرد ہو کر منصوب محلاً خبر ہے (عست) فعل مقارب کی (عست) فعل مقارب اپنے اسم اور خبر سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہو کر معطوف ثانی ہے معطوف علیہ کا معطوف علیہ اپنے دونوں معطوفوں سے مل کر جملہ معطوفہ ہو کر معطوف ہے معطوف علیہ کا معطوف علیہ اپنے معطوف سے مل کر جملہ معطوفہ ہو کر مجرور محلاً" مضاف الیہ ہے (نحو) مضاف کا (نحو) مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مرفوع لفظاً" خبر ہے مبتداء محذوف "مثالہ" کی مبتداء محذوف اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

"و ھذا ای کون الخبر مطابقاً" للفاعل اذا کان الفاعل اسماً" ظاھراً"

ترجمہ: اور یہ یعنی خبر کا فاعل کے مطابق ہونا اس وقت ہے جب کہ فاعل اسم ظاہر ہو۔

ترکیب○ (واو) حرف عاطفہ (ھذا) اسم اشارہ مبنی بر سکون مرفوع محلاً" معطوف علیہ یا مبدل منہ (ای) حرف تفسیر (کون) مصدرِ ناقص رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظاً مضاف (الخبر) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مجرور لفظاً" مضاف الیہ مرفوع معنیً" اسم ہے (کون) مصدر ناقص کا (مطابقا") اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے منصوب لفظاً" اسم فاعل (ھو) ضمیر درو مستتر مرفوع محلاً" فاعل (لام) حرف جار (الفاعل) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مجرور لفظاً" مجرور ہے جار کا جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو متعلق ہے (مطابقا") اسم فاعل کے (مطابقا") اسم فاعل اپنے فاعل اور متعلق سے مل کر شبہ جملہ ہو کر منصوب لفظاً" خبر ہے (کون) مصدر ناقص کی (کون) مصدر ناقص مضاف اپنے مضاف الیہ مرفوع معنیً" اسم اور خبر سے مل کر مرفوع لفظاً" عطف بیان ہے معطوف علیہ کا یا بدل ہے مبدل منہ کا معطوف علیہ اپنے عطف بیان سے مل کر یا مبدل منہ اپنے بدل سے مل کر مرفوع محلاً" جزائے مقدم (اذا) ظرف زمان متضمن ہے معنی شرط کو

(کان) فعل ماضی معلوم واحد مذکر غائب مبنی برفتح مرفوع محلاً" فعل از افعال ناقصہ طلب کرتا ہے اسم مرفوع اور خبر منصوب کو (الفاعل) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظاً" اسم ہے (کان) فعل ناقص کا (اسما") اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے منصوب لفظاً" موصوف (ظاہرا") اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے منصوب لفظاً" اسم فاعل (ھو) ضمیر درو مستتر مرفوع محلاً" فاعل ہے اسم فاعل کا اسم فاعل اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ ہو کر منصوب لفظاً" صفت ہے موصوف کی موصوف اپنی صفت سے مل کر منصوب لفظاً" خبر ہے (کان) فعل ناقص کی (کان) فعل ناقص اپنے اسم اور خبر سے مل کر جملہ فعلیہ ہو کر شرط مؤخر ہے جزاء مقدم کی شرط اپنی جزاء سے مل کر جملہ شرطیہ ہوا۔

دوسرا احتمال:۔

"وھذا ای کون الخبر مطابقا" للفاعل اذا کان الفاعل اسما" ظاہرا""

ترکیب○ (واو) حرف عاطفہ (ھذا) اسم اشارہ مبنی برسکون مرفوع محلاً" مبدل منہ (ای) حرف تفسیر (کون) مصدر ناقص مرفوع لفظاً" مضاف (الخبر) معرف باللام اسم مفر منصرف صحیح مجرور لفظاً" مضاف الیہ مرفوع معنیً" اسم ہے (کون) مصدر ناقص کا (مطابقا") اسم مفرد منصرف صحیح منصوب لفظاً" اسم فاعل (ھو) ضمیر درو مستتر مرفوع محلاً" فاعل (لام) حرف جار (الفاعل) معرف باللام اسم منصرف صحیح مجرور لفظاً" مجرور ہے جار کا جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو متعلق ہے (مطابقا) اسم فاعل کے (مطابقا) اسم فاعل اپنے فاعل اور متعلق سے مل کر شبہ جملہ منصوب لفظاً" خبر ہے (کون) مصدر ناقص کی (کون) مصدر ناقص مضاف اپنے مضاف الیہ مرفوع معنیً" اسم اور خبر سے مل کر مرفوع لفظاً" بدل ہے مبدل منہ کا مبدل منہ اپنے بدل سے مل کر مرفوع محلاً" مبتداء (اذا) ظرف زمان مبنی برسکون مرفوع محلاً" مضاف (کان) فعل ماضی معلوم واحد مذکر غائب مبنی برفتح مرفوع محلاً" فعل ناقص (الفاعل) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح مرفوع لفظاً" اسم فاعل (ھو) ضمیر درو مستتر مرفوع محلاً" فاعل ہے اسم فاعل کا اسم فاعل اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ ہو کر مرفوع لفظاً" اسم ہے (کان) فعل ناقص کا (اسما") اسم مفرد منصرف صحیح منصوب لفظاً" موصوف (ظاہرا") اسم مفرد منصرف صحیح منصوب لفظاً" اسم فاعل (ھو) ضمیر درو مستتر مرفوع محلاً" فاعل ہے اسم فاعل کا اسم فاعل اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ ہو کر منصوب لفظاً" صفت ہے موصوف کی موصوف اپنی صفت سے مل کر منصوب لفظاً" خبر ہے (کان) فعل ناقص کی (کان) فعل ناقص اپنے اسم اور خبر سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر مجرور محلاً" مضاف الیہ (اذا) مضاف کا (اذا) مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر ظرف مستقر مرفوع محلاً" خبر ہے مبتداء کی مبتداء اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

"اما اذا کان مضمرا فلیست المطابقۃ بینھما شاطا""

ترجمہ: اگر فاعل اسم ضمیر ہو تو اسم اور خبر کے درمیان مطابقت کی شرط نہیں ہے۔

ترکیب○ (اما) حرف شرط مبنی برسکون فعل شرط محذوف ہے وجوباً" (اذا) ظرف زمان مبنی برسکون منصوب محلاً" مضاف (کان) فعل ماضی معلوم واحد مذکر غائب مبنی برفتح مرفوع محلاً" فعل از افعال ناقصہ طلب کرتا ہے اسم مرفوع اور خبر منصوب کو (ھو) ضمیر درو مستتر

مرفوع محلاً" اسم ہے (کان) فعل ناقص کا (مضمراً") اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے منصوب لفظاً" اسم مفعول (ھو) ضمیر درو مستتر مرفوع محلاً" نائب فاعل ہے اسم مفعول کا اسم مفعول اپنے نائب فاعل سے مل کر مشبہ جملہ ہو کر منصوب لفظاً" خبر ہے (کان) فعل ناقص کی (کان) فعل ناقص اپنے اسم اور خبر سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر مجرور محلاً" مضاف الیہ ہے (اذا) مضاف کا (اذا) مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر منصوب محلاً" مفعول فیہ مقدم (ف) حرف جزائیہ (لیست) فعل ماضی معلوم واحد مؤنث غائب مبنی برفتح کسرہ بسبب التقاء الساکنین کے مرفوع محلاً" فعل از افعال ناقصہ طلب کرتا ہے اسم مرفوع اور خبر منصوب کو (المطابقة) معرف باللام مصدر رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظاً" مصدر (بین) ظرف مکان منصوب لفظاً" مضاف (ھما) ضمیر مجرور متصل کی مجرور محلاً" مضاف الیہ ہے مضاف کا مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر منصوب لفظاً" مفعول فیہ ہے مصدر کا مصدر اپنے مفعول فیہ سے مل کر مرفوع لفظاً" اسم ہے (لیست) فعل ناقص کا (شرطاً") اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے منصوب لفظاً" خبر ہے (لیست) فعل ناقص کی (لیست) فعل ناقص اپنے اسم اور خبر اور مفعول فیہ مقدم سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر جزا ہے شرط محذوف کی شرط محذوف اپنی جزا سے مل کر جملہ شرطیہ ہوا۔

دسرا احتمال۔

اما اذا کان مضمراً" فلیست المطابقة بینهما شرطاً"

ترکیب○ (اما) حرف استدراکیہ (اذا) ظرف زمان متضمن ہے معنی شرط کو (کان) فعل ماضی معلوم واحد مذکر غائب مبنی برفتح مرفوع محلاً" فعل ناقص (ھو) ضمیر درو مستتر مرفوع محلاً" اسم ہے (کان) فعل ناقص کا (مضمراً") اسم مفرد منصرف صحیح منصوب لفظاً" اسم مفعول (ھو) ضمیر درو مستتر مرفوع محلاً" نائب فاعل ہے اسم مفعول کا اسم مفعول اپنے نائب فاعل سے مل کر شبہ جملہ ہو کر منصوب لفظاً" خبر ہے (کان) فعل ناقص کی (کان) فعل ناقص اپنے اسم اور خبر سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر شرط ہوئی (ف) حرف جزائیہ (لیست) فعل ماضی معلوم مبنی برفتح مرفوع محلاً" فعل ناقص (المطابقة) معرف باللام مرفوع لفظاً مصدر (بین) ظرف مکان منصوب لفظاً" مضاف (ھما) ضمیر مجرور متصل کی مجرور محلاً" مضاف الیہ ہے مضاف کا مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر منصوب لفظاً" مفعول فیہ ہے مصدر کا مصدر اپنے مفعول فیہ سے مل کر مرفوع لفظاً" اسم ہے (لیست) فعل ناقص کا (شرطاً") اسم مفرد منصرف منصوب لفظاً" خبر ہے (لیست) فعل ناقص کی (لیست) فعل ناقص اپنے اسم اور خبر سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر جزاء ہے شرط کی شرط اپنی جزاء سے مل کر جملہ شرطیہ ہوا۔

"النوع الثانی من النوعین المذکورین ان یرفع الاسم وحده"

ترجمہ: عسی کے عمل کے متعلق جن دو قسموں کا اوپر ذکر ہو چکا ہے ان کی نوع ثانی (یعنی عسی کے عمل کا دوسرا طریقہ) یہ ہے کہ وہ صرف اسم کو رفع دیں۔

ترکیب○ (النوع) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے

مرفوع لفظاً" موصوف (الثانی) معرف باللام اسم منقوص رفع ساتھ تقدیر ضمہ کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ تقدیر کسرہ کے مرفوع تقدیراً" صفت ہے موصوف کی موصوف اپنی صفت سے مل کر مرفوع لفظاً" ذوالحال (من) حرف جار (النوعین) معرف باللام اسم تثنیہ رفع ساتھ الف ساکن ماقبل مفتوح کے نصب اور جر ساتھ یا ساکن ماقبل مفتوح کے مجرور لفظاً" موصوف (المذکورین) معرف باللام اسم تثنیہ رفع ساتھ الف ساکن ماقبل مفتوح کے نصب اور جر ساتھ یا ساکن ماقبل مفتوح کے مجرور لفظاً" صفت ہے موصوف کی موصوف اپنی صفت سے مل کر مجرور لفظاً" مجرور ہے جار کا جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف مستقر منصوب محلاً" حال ہے ذوالحال کا ذوالحال اپنے حال سے مل کر مرفوع لفظاً" مبتداء (ان) حرف ناصبہ عاملہ در مضارعہ (یرفع) فعل مضارع معلوم واحد مذکر غائب صحیح مجرد از ضمائر بارزہ رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جزم ساتھ سکون لام کلمہ کے منصوب لفظاً" فعل (ھو) ضمیر در و مستتر مرفوع محلاً" فاعل (الاسم) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے منصوب لفظاً" ذوالحال (وحد) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے منصوب لفظاً" مضاف (ہ) ضمیر مجرور متصل کی مجرور محلاً" مضاف الیہ ہے مضاف کا مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر منصوب لفظاً" حال ہے ذوالحال کا ذوالحال اپنے حال سے مل کر منصوب لفظاً" مفعول بہ ہے فعل کا فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر بتاویل مفرد ہو کر مرفوع محلاً" خبر ہے مبتداء کی مبتداء اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

"و ذلک اذا کان اسمہ فعلاً" مضارعاً" مع ان"

ترجمہ: اور یہ اس وقت ہوگا جب کہ اس کا اسم فعل مضارع ہو ان کے ساتھ۔

ترکیب○ (واو) حرف عاطفہ (ذلک) اسم اشارہ مبنی برفتح مرفوع محلاً" مبتداء (اذا) ظرف زمان مبنی بر سکون منصوب محلاً" مضاف (کان) فعل ماضی معلوم واحد مذکر غائب مبنی برفتح مرفوع محلاً" فعل از افعال ناقصہ طلب کرتا ہے اسم مرفوع اور خبر منصوب کو (اسم) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظاً" مضاف (ہ) ضمیر مجرور متصل کی مجرور محلاً" مضاف الیہ ہے مضاف کا مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مرفوع لفظاً" اسم ہے (کان) فعل ناقص کا (فعلاً") اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے منصوب لفظاً" موصوف (مضارعاً") اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے منصوب لفظاً" اسم فاعل (ھو) ضمیر در و مستتر مرفوع محلاً" فاعل ہے اسم فاعل کا اسم فاعل اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ ہو کر منصوب لفظاً" صفت ہے موصوف کی موصوف اپنی صفت سے مل کر منصوب لفظاً" خبر ہے (کان) فعل ناقص کی (مع) ظرف زمان منصوب لفظاً" مضاف (ان) مراد لفظ مجرور محلاً" مضاف الیہ ہے مضاف کا مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر منصوب لفظاً" مفعول فیہ ہے (کان) فعل ناقص کا (کان) فعل ناقص اپنے اسم اور خبر اور مفعول فیہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر مجرور محلاً" مضاف الیہ ہے (اذا) مضاف کا (اذا) مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر منصوب محلاً" مفعول فیہ ہے (ثابت) اسم فاعل محذوف کا (ثابت) اسم مفرد منصرف صحیح مرفوع لفظاً" اسم فاعل (ھو) ضمیر در و مستتر مرفوع محلاً" فاعل ہے اسم فاعل کا اسم فاعل اپنے فاعل اور مفعول فیہ سے مل کر شبہ جملہ ہو کر مرفوع لفظاً" خبر ہے مبتداء کی مبتداء اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

"فیکون الفعل المضارع مع ان فی محل الرفع بانہ اسمہ و یکون عسٰی حینئذ بمعنٰی قرب"

ترجمہ: پس فعل مضارع ان کے ساتھ محلاً مرفوع ہوگا کیونکہ وہ اس کا اسم ہے اور اس وقت عسی قرب کے معنی میں ہوگا۔

ترکیب○ (ف) حرف فصیحہ (یکون) فعل مضارع معلوم واحد مذکر غائب صحیح مجرد از ضمائر بارزہ رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جزم ساتھ سکون لام کلمہ کے مرفوع لفظاً" فعل از افعال ناقصہ طلب کرتا ہے اسم مرفوع اور خبر منصوب کو (الفعل) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظاً" موصوف (المضارع) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظاً" اسم فاعل (ھو) ضمیر درو مستتر مرفوع محلاً" فاعل ہے اسم فاعل کا اسم فاعل اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ ہو کر مرفوع لفظاً" صفت ہے موصوف کی موصوف اپنی صفت سے مل کر مرفوع لفظاً" ذوالحال (مع) ظرف زمان منصوب لفظاً" مضاف (ان) مراد لفظ مجرور محلاً" مضاف الیہ ہے مضاف کا مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر منصوب لفظاً" مفعول فیہ ہے (ثابتا") اسم فاعل محذوف کا (ثابتا) اسم مفرد منصرف صحیح منصوب لفظاً" اسم فاعل (ھو) ضمیر درو مستتر مرفوع محلاً" فاعل ہے اسم فاعل کا اسم فاعل اپنے فاعل اور مفعول فیہ سے مل کر شبہ جملہ ہو کر منصوب لفظاً" حال ہے ذوالحال کا ذوالحال اپنے حال سے مل کر مرفوع لفظاً" اسم ہے (یکون) فعل ناقص کا (فی) حرف جار (محل) اسم مفرد منصرف صحیح مجرور لفظاً" مضاف (الرفع) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مجرور لفظاً" مضاف الیہ ہے مضاف کا مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مجرور لفظاً" مجرور ہے جار کا جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف مستقر منصوب محلاً" خبر ہے (یکون) فعل ناقص کی (ب) حرف جار (ان) حرف از حروف مشبہ بالفعل طلب کرتا ہے اسم منصوب اور خبر مرفوع کو (ہ) ضمیر منصوب متصل کی منصوب محلاً" اسم ہے (ان) مشبہ بالفعل کا (اسم) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظاً" مضاف (ہ) ضمیر مجرور متصل کی مجرور محلاً" مضاف الیہ ہے مضاف کا مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مرفوع لفظاً" خبر ہے (ان) مشبہ بالفعل کی (ان) مشبہ بالفعل اپنے اسم اور خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہو کر بتاویل مفرد ہو کر مجرور محلاً" مجرور ہے جار کا جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو متعلق ہے (یکون) فعل ناقص کے (یکون) فعل ناقص اپنے اسم اور خبر اور متعلق سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر معطوف علیہ (واو) حرف عاطفہ (یکون) فعل مضارع معلوم واحد مذکر غائب صحیح مجرد از ضمائر بارزہ رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جزم ساتھ سکون لام کلمہ کے مرفوع لفظاً" فعل از افعال ناقصہ طلب کرتا ہے اسم مرفوع اور خبر منصوب کو (عسی) مراد لفظ مرفوع محلاً" اسم ہے (یکون) فعل ناقص کا (حین) ظرف زمان منصوب لفظاً" مضاف (اذ) ظرف زمان مبنی بر سکون مجرور محلاً" مضاف الیہ مضاف (ٍ) تنوین عوض ہے (کان الامر و کذالک) مضاف الیہ محذوف ہے مضاف کا مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مجرور محلاً" مضاف الیہ ہے (حین) مضاف کا (حین) مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر منصوب لفظاً" مفعول فیہ (ب) حرف جار (معنی) اسم مقصورہ رفع ساتھ تقدیر ضمہ کے نصب ساتھ تقدیر فتح کے جر ساتھ تقدیر کسرہ کے مجرور تقدیراً" مضاف (قرب) مراد لفظ مجرور محلا مضاف الیہ ہے مضاف کا مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مجرور تقدیراً مجرور ہے جار کا جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف مستقر منصوب محلاً" خبر ہے (یکون) فعل ناقص کی (یکون) فعل ناقص اپنے اسم اور خبر اور مفعول فیہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر معطوف ہے معطوف علیہ کا معطوف علیہ اپنے معطوف سے مل کر جملہ معطوفہ ہو کر جزاء ہے شرط محذوف اذا کان کذلک کی شرط محذوف اپنی جزاء سے مل کر جملہ شرطیہ ہوا۔

"مثل عسیٰ ان یخرج زید ای قرب خروجہ"

ترجمہ: عسی ان یخرج زید یعنی زید کا نکلنا قریب ہے۔

ترکیب○ (مثل) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظاً" مضاف (عسی) فعل ماضی معلوم معتل الفی مرفوع محلاً" فعل از افعال تامہ (ان) حرف ناصبہ عاملہ در مضارعہ (یخرج) فعل مضارع معلوم واحد مذکر غائب صحیح مجرد از ضمائر بارزہ رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جزم ساتھ سکون لام کلمہ کے منصوب لفظاً" فعل (زید) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظاً" فاعل ہے فعل کا فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر بتاویل مفرد ہو کر مرفوع محلاً" فاعل ہے (عسی) فعل کا (عسی) فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر مفسر ہوا (ای) حرف تفسیر (قرب) فعل ماضی معلوم واحد مذکر غائب مبنی برفتح مرفوع محلاً" فعل (خروج) مصدر لازمی رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظاً" مضاف (ہ) ضمیر مجرور متصل کی مجرور محلاً" مضاف الیہ مرفوع معنیً" فاعل ہے مضاف کا مضاف اپنے مضاف الیہ مرفوع معنیً" فاعل سے مل کر مرفوع لفظاً" فاعل ہے فعل کا فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر تفسیر ہے مفسر کی مفسر اپنی تفسیر سے مل کر جملہ تفسیریہ ہو کر مجرور محلاً" مضاف الیہ ہے (مثل) مضاف کا (مثل) مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مرفوع لفظاً" خبر ہے مبتداء محذوف "مثالہ" کی مبتداء اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

"فلا یحتاج فی هذا الوجه الی الخبر بخلاف الوجه الاول لانه لا یتم المقصود فیه بدون الخبر"

ترجمہ: پس ایسی صورت میں عسی خبر کا محتاج نہیں ہوتا بخلاف پہلی صورت کے کیونکہ اس میں مقصود خبر کے بغیر پورا نہیں ہوتا۔

ترکیب○ (ف) حرف فصیحہ (لایحتاج) فعل مضارع معلوم واحد مذکر غائب صحیح مجرد از ضمائر بارزہ رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جزم ساتھ سکون لام کلمہ کے مرفوع لفظاً" فعل (ھو) ضمیر درو مستتر مرفوع محلاً" فاعل (فی) حرف جار (ھذا) اسم اشارہ مبنی برسکون مجرور محلاً" موصوف (الوجہ) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مجرور لفظاً" صفت ہے موصوف کی موصوف اپنی صفت سے مل کر مجرور محلاً" ذوالحال (الی) حرف جار (الخبر) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مجرور لفظاً" مجرور ہے جار کا جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو متعلق ہے فعل کے (ب) حرف جار (خلاف) مصدر لازمی رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مجرور لفظاً" مضاف (الوجہ) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مجرور لفظاً" موصوف (الاول) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مجرور لفظاً" صفت ہے موصوف کی موصوف اپنی صفت سے مل کر مجرور لفظاً" مضاف الیہ مرفوع معنیً" فاعل (لام) حرف جار (ان) حرف از حروف مشبہ بالفعل طلب کرتا ہے اسم منصوب اور خبر مرفوع کو (ہ) ضمیر منصوب متصل کی منصوب محلاً" اسم ہے (ان) مشبہ بالفعل کا (لایتم) فعل مضارع منفی معلوم واحد مذکر غائب صحیح مجرد از ضمائر بارزہ رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جزم ساتھ سکون لام کلمہ کے مرفوع لفظاً" فعل (ال) موصول (مقصود) اسم مفرد منصرف صحیح واحد مذکر رفع ساتھ ضمہ لفظی

کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظاً" اسم مفعول (ھو) ضمیر درو مستتر مرفوع محلاً" نائب فاعل (فی) حرف جار (ہ) ضمیر مجرور متصل کی مجرور محلاً" مجرور ہے جار کا جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو متعلق ہے اسم مفعول کے اسم مفعول اپنے نائب فاعل اور متعلق سے مل کر شبہ جملہ ہو کر صلہ ہے موصول کا موصول اپنے صلہ سے مل کر مرفوع محلاً" فاعل (ب) حرف جار (دون) بمعنی (غیر) اسم مفرد منصرف صحیح مجرور لفظاً" مضاف (الخبر) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مجرور لفظاً" مضاف الیہ ہے مضاف کا مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مجرور لفظاً" مجرور ہے جار کا جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو متعلق ہے فعل کے فعل اپنے فاعل اور متعلق سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر مرفوع محلاً" خبر ہے (ان) مشبہ بالفعل کی (ان) مشبہ بالفعل اپنے اسم اور خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہو کر بتاویل مفرد ہو کر مجرور محلاً" مجرور ہے جار کا جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو متعلق ہے (خلاف) مصدر کے (خلاف) مصدر مضاف اپنے مضاف الیہ مرفوع معنی" فاعل اور متعلق سے مل کر مجرور لفظاً" مجرور ہے جار کا جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف مستقر منصوب محلاً" حال ہے ذوالحال کا ذوالحال اپنے حال سے مل کر مجرور محلاً" مجرور ہے (فی) جار کا (فی) جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو متعلق ہے (لا یحتاج) فعل کے (لا یحتاج) فعل اپنے فاعل اور دونوں معلقوں سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر جزاء ہے شرط محذوف اذا کان کذلک کی شرط محذوف اپنی جزاء سے مل کر جملہ شرطیہ ہوا۔

"فیکون الاول ناقصاً والثانی تاماً"

ترجمہ: لہٰذا پہلی قسم ناقص ہوگی اور دوسری قسم تام ہوگی۔

ترکیب○ (ف) حرف تفریعیہ (یکون) فعل مضارع معلوم واحد مذکر غائب صحیح مجرد از ضمائر بارزہ رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جزم ساتھ سکون لام کلمہ کے مرفوع لفظاً" فعل از افعال ناقصہ طلب کرتا ہے اسم مرفوع اور خبر منصوب کو (الاول) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظاً" صفت ہے (النوع) موصوف محذوف کی (النوع) موصوف محذوف اپنی صفت سے مل کر مرفوع لفظاً" معطوف علیہ (واو) حرف عاطفہ (الثانی) معرف باللام اسم منقوص رفع ساتھ تقدیر ضمہ کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ تقدیر کسرہ کے مرفوع تقدیراً" صفت ہے (النوع) موصوف محذوف کی (النوع) موصوف محذوف اپنی صفت سے مل کر مرفوع لفظاً" معطوف ہے معطوف علیہ کا معطوف علیہ اپنے معطوف سے مل کر مرفوع لفظاً" اسم ہے (یکون) فعل ناقص کا (ناقصاً) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے منصوب لفظاً" معطوف علیہ (واو) حرف عاطفہ (تاماً) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے منصوب لفظاً" اسم فاعل (ھو) ضمیر درو مستتر مرفوع محلاً" فاعل ہے اسم فاعل کا اسم فاعل اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ ہو کر منصوب لفظاً" معطوف ہے معطوف علیہ کا معطوف علیہ اپنے معطوف سے مل کر منصوب لفظاً" خبر ہے (یکون) فعل ناقص کی (یکون) فعل ناقص اپنے اسم اور خبر سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

"والثانی کاد"

ترجمہ: اور دوسرا فعل مقارب (کاد) ہے۔

ترکیب ○ (واو) حرف عاطفہ (الثانی) معرف باللام اسم منقوص رفع ساتھ تقدیر ضمہ کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ تقدیر کسرہ کے مرفوع تقدیراً" صفت ہے (الفعل) موصوف محذوف کی (الفعل) موصوف محذف اپنی صفت سے مل کر مرفوع لفظاً" مبتداء (کاد) مراد لفظ مرفوع محلاً" خبر ہے مبتداء کی مبتداء اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا

"وھو یرفع الاسم وینصب الخبر

ترجمہ: اور یہ اسم کو رفع اور خبر کو نصب دیتا ہے۔

ترکیب ○ (واو) حرف عاطفہ (ھو) ضمیر مرفوع منفصل کی مرفوع محلاً" مبتداء (یرفع) فعل مضارع معلوم واحد مذکر غائب صحیح مجرد از ضمائر بارزہ رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جزم ساتھ سکون لام کلمہ کے مرفوع لفظاً" فعل (ھو) ضمیر درو مستتر مرفوع محلاً" فاعل (الاسم) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے منصوب لفظاً" مفعول بہ ہے فعل کا فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر معطوف علیہ (واو) حرف عاطفہ (ینصب) فعل مضارع معلوم واحد مذکر غائب صحیح مجرد از ضمائر بارزہ رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جزم ساتھ سکون لام کلمہ کے مرفوع لفظاً" فعل (ھو) ضمیر درو مستتر مرفوع محلاً" فاعل (الخبر) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے منصوب لفظاً" مفعول بہ ہے فعل کا فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر معطوف ہے معطوف علیہ کا معطوف علیہ اپنے معطوف سے مل کر جملہ معطوفہ ہوکر مرفوع محلاً" خبر ہے مبتداء کی مبتداء اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا

"وخبرہ فعل مضارع بغیر ان"

ترجمہ: اور خبر اس کی فعل مضارع ان کے بغیر ہوتی ہے

ترکیب ○ (واو) حرف عاطفہ (خبر) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظاً" مضاف (ہ) ضمیر مجرور متصل کی مجرور محلاً" مضاف الیہ ہے مضاف کا مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مرفوع لفظاً" مبتداء (فعل) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظاً" موصوف (مضارع) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظاً" اسم فاعل (ھو) ضمیر درو مستتر مرفوع محلاً" فاعل ہے اسم فاعل کا اسم فاعل اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ ہوکر مرفوع لفظاً" صفت اول (ب) حرف جار (غیر) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مجرور لفظاً" مضاف (ان) مراد لفظ مجرور محلاً" مضاف الیہ ہے مضاف کا مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مجرور لفظاً" مجرور ہے جار کا جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف مستقر مرفوع محلاً" صفت ثانی ہے موصوف کی موصوف اپنی دونوں صفتوں سے مل کر مرفوع لفظاً" خبر ہے مبتداء کی مبتداء اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا

"و قد یکون مع ان تشبہالہ بعسیٰ"

ترجمہ: اور کبھی خبر مع ان بھی ہوتی ہے عسی کے ساتھ مشابہ ہونے کی وجہ سے۔

ترکیب○ (واو) حرف عاطفہ (قد) برائے تقلیل (یکون) فعل مضارع معلوم واحد مذکر غائب صحیح مجرد از ضمائر بارزہ رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جزم ساتھ سکون لام کلمہ کے مرفوع لفظا" فعل از افعال ناقصہ طلب کرتا ہے اسم مرفوع اور خبر منصوب کو (ھو) ضمیر درو مستتر مرفوع محلا" اسم ہے (یکون) فعل ناقص کا (مع) ظرف زمان منصوب لفظا" مضاف (ان) مراد لفظ مجرور محلا" مضاف الیہ ہے مضاف کا مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر ظرف مستقر منصوب محلا" خبر ہے (یکون) فعل ناقص کی (تشبہا") مصدر رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے منصوب لفظا" مصدر (لام) حرف جار (ہ) ضمیر مجرور متصل کی مجرور محلا" مجرور ہے جار کا جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو متعلق اول ہے مصدر کے (ب) حرف جار (عسی) مراد لفظ مجرور محلا" مجرور ہے جار کا جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو متعلق ثانی ہے مصدر کا مصدر اپنے دونوں متعلقوں سے مل کر منصوب لفظا" مفعول لہ ہے (یکون) فعل ناقص کا (یکون) فعل ناقص اپنے اسم اور خبر اور مفعول لہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا

"مثل کاد زید یجیء"

ترجمہ: جیسے قریب ہے کہ زید آئے۔

ترکیب○ (مثل) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظا" مضاف (کاد) فعل ماضی معلوم واحد مذکر غائب مبنی بر فتح مرفوع محلا" فعل از افعال مقاربہ طلب کرتا ہے اسم مرفوع اور خبر منصوب کو (زید) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظا" اسم ہے (کاد) فعل مقارب کا (یجیء) فعل مضارع معلوم واحد مذکر غائب صحیح مجرد از ضمائر بارزہ رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جزم ساتھ سکون لام کلمہ کے مرفوع لفظا" فعل (ھو) ضمیر درو مستتر مرفوع محلا" فاعل ہے فعل کا فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر منصوب محلا" خبر ہے (کاد) فعل مقارب کی (کاد) فعل مقارب اپنے اسم اور خبر سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر مجرور محلا" مضاف الیہ ہے (مثل) مضاف کا (مثل) مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مرفوع لفظا" خبر ہے مبتداء محذوف "مثالہ" کی مبتداء اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

"فزید مرفوع بانہ اسم کاد"

ترجمہ: پس زید مرفوع ہے اس بناء پر کہ وہ کاد فعل مقارب کا اسم ہے

ترکیب○ (ف) حرف تفریعیہ (زید) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظا" مبتداء (مرفوع) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظا" اسم مفعول (ھو) ضمیر درو مستتر مرفوع محلا" نائب فاعل (ب) حرف جار (ان) حرف از حروف مشبہ بالفعل طلب کرتا ہے اسم

منصوب اور خبر مرفوع کو (ہ) ضمیر منصوب متصل کی منصوب محلا" اسم ہے (ان) مشبہ بالفعل کا (اسم) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظا" مضاف (کاد) مراد لفظ مجرور محلا" مضاف الیہ ہے مضاف کا مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مرفوع لفظا" خبر ہے (ان) مشبہ بالفعل کی (ان) مشبہ بالفعل اپنے اسم اور خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہو کر بتاویل مفرد ہو کر مجرور محلا" مجرور ہے جار کا جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو متعلق ہے اسم مفعول کے اسم مفعول اپنے نائب فاعل اور متعلق سے مل کر شبہ جملہ ہو کر مرفوع لفظا" خبر ہے مبتداء کی مبتداء اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا

"ویجیء فی محل النصب بانه خبره"

ترجمہ: اور بجئی محلا" منصوب ہے اس بناء پر کہ فعل مقارب کاد کی خبر ہے۔

(واو) حرف عاطفہ (یجیء) مراد لفظ مرفوع محلا" مبتداء (فی) حرف جار (محل) اسم مفرد منصرف صحیح مجرور لفظا" مضاف (النصب) معرف باللام اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مجرور لفظا" مضاف الیہ ہے مضاف کا مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مجرور لفظا" مجرور ہے جار کا جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف مستقر متعلق ہے (ثابت) اسم فاعل محذوف کے (ثابت) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظا" اسم فاعل (ھو) ضمیر درو مستتر مرفوع محلا" فاعل (ب) حرف جار (ان) حرف از حروف مشبہ بالفعل طلب کرتا ہے اسم منصوب اور خبر مرفوع کو (ہ) ضمیر منصوب متصل کی منصوب محلا" اسم ہے (ان) مشبہ بالفعل کا (خبر) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظا" مضاف (ہ) ضمیر مجرور متصل کی مجرور محلا" مضاف الیہ ہے مضاف کا مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مرفوع لفظا" خبر ہے (ان) مشبہ بالفعل کی (ان) مشبہ بالفعل اپنے اسم اور خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہو کر بتاویل مفرد ہو کر مجرور محلا" مجرور ہے جار کا جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو متعلق ہے اسم فاعل کے اسم فاعل اپنے فاعل اور دونوں متعلقوں سے مل کر شبہ جملہ ہو کر مرفوع لفظا" خبر ہے مبتداء کی مبتداء اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

"معناه قرب مجیء زید"

ترجمہ: اس کے معنی ہیں زید کا آنا قریب ہے۔

ترکیب○ (معنی) اسم مقصورہ رفع ساتھ تقدیر ضمہ کے نصب ساتھ تقدیر فتح کے جر ساتھ تقدیر کسرہ کے مرفوع تقدیرا" مضاف (ہ) ضمیر مجرور متصل کی مجرور محلا" مضاف الیہ ہے مضاف کا مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مرفوع تقدیرا" مبتداء (قرب) فعل ماضی معلوم واحد مذکر غائب مبنی بر فتح مرفوع محلا" فعل (مجیء) مصدر میمی رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مرفوع لفظا" مضاف (زید) اسم مفرد منصرف صحیح رفع ساتھ ضمہ لفظی کے نصب ساتھ فتح لفظی کے جر ساتھ کسرہ لفظی کے مجرور لفظا" مضاف الیہ ہے مضاف کا مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مرفوع لفظا" فاعل ہے فعل کا فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر بتاول مفرد مرفوع محلا" خبر ہے مبتداء کی مبتداء اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

